نام کتاب (۱) دلائل الخیرات
(۲) دُعائے حزب البحر

تصنیف (۱) حضرت شیخ ابُوعبداللہ محمّد بن سلیمان الجزولی
(۲) حضرت شیخ سیّد ابُوالحسن شاذلی رحمہما اللہ تعالیٰ

ترجمہ محمّد عبدالحکیم شرف قادری

کتابت احمد علی بُھٹّہ زیدت معالیہ

باہتمام حافظ قاری نثار احمد قادری سلمہ اللہ تعالیٰ

اشاعت ماہ ربیع الاوّل ۱۴۲۴ھ / ۲۰۰۳ء

مطبع

ہدیہ

ملنے کا پتہ

**مکتبہ قادریہ** (محی الدین منزل) داتا دربار مارکیٹ۔ لاہور: ph7226193

برکاتی منزل بالمقابل بیلم سکول لالہ زار فیز ٹو، رائیونڈ روڈ ۔ لاہور




# فہرست

# درود ہزارہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

۱۴۲۴ھ



# مقدّمہ از مترجم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّیْ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْن

اللّٰہ تعالیٰ کی ان گنت مخلوقات میں سرِفہرست انسان ہے، غور کریں تو یہ کہنا پڑے گا کہ تمام مخلوقات انسان ہی کے لئے بنائی گئی ہیں، اب یہ ہمارے سوچنے کی بات ہے کہ ہم کیوں بنائے گئے ہیں؟ اللّٰہ تعالیٰ فرماتا ہے :

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ

اور میں نے جنّ و انس کو صرف اس لئے پیدا کیا ہے کہ میری معرفت حاصل کریں اور میری عبادت کریں۔ مفسّرینِ کرام نے یَعْبُدُوْنَ کی تفسیر میں معرفت و عبادت دونوں کا ذکر کیا ہے

ایمان کے بعد سب سے اہم عبادت فرائض اور واجبات کا ادا کرنا اور نبیِ اکرم نورِ مجسّم شفیعِ معظّم صلّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی سُنّتوں پر عمل پیرا ہونا ہے، اس کے علاوہ جو شخص اللّٰہ تعالیٰ کی رضا اور خوشنودی اور باطن کی صفائی حاصل کرنا چاہتا ہے اور جس کی خواہش ہو کہ وُہ شیطان کے حملوں سے محفوظ رہے اسے چاہیے کہ اللّٰہ تعالیٰ کا ذکر کرے، قرآن پاک کی تلاوت کرے، کثرت سے استغفار کرے اور رحمتِ عالم نُورِ مجسّم صلّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی بارگاہ میں ہدیۂ صلوٰۃ و سلام پیش کرے اور اللّٰہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے تو دلائل الخیرات پڑھا کرے۔ درُود شریف کے فضائل تو آپ ”دلائل الخیرات شریف“ میں ملاحظہ کرلیں گے آئندہ سطور میں دلائل اور صاحبِ دلائل کا مختصر تعارف پیش کیا جاتا ہے۔

اس کتاب کا پورا نام ”دلائلُ الخیرات وشوارق الانوار فی الصّلوٰۃ علی النّبی المختار“ ہے (نبی مختار صلّی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم پر درُود شریف بھیجنے میں بھلائیوں کے دلائل اور انوار کی جگمگاتی شعاعیں) حاجی خلیفہ کشف الظنون میں لکھتے ہیں کہ :

یہ کتاب آیۃٌ مِّنْ آیاتِ اللہ (اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی) ہے یہ مشرق و مغرب اور خاص طور پر رُوم کے شہروں میں باقاعدگی سے پڑھی جاتی ہے۔[1]

علامہ یُوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں :

میں نے درُود شریف کے موضوع پر کئی کتابیں لکھی ہیں، لیکن ایک بہت ہی ضروری اور اہم کام رہ گیا اور وُہ ہے "دلائل الخیرات" کی خدمت، کیونکہ یہ کتاب دُرُود شریف کے موضوع پر بہت ہی مشہور اور کثیر الاشاعت ہے، اس کی ترتیب بہت عمدہ اور اس کا نفع بہت عظیم ہے۔[2]

## سببِ تالیف

علامہ نبہانی نے اپنے مشائخ کے حوالے سے بیان کیا کہ امام جزولی نے یہ کتاب "فاس" میں لکھی، اس کی تالیف کا سبب یہ ہوا کہ ایک دن نماز کا وقت ہوگیا، امام جزولی وضو کرنے کے لئے کنوئیں پر تشریف لے گئے تو وہاں پانی نکالنے کے لئے کوئی چیز موجود نہ تھی، شیخ پریشان تھے کہ کیا کریں؟ اتنے میں ساتھ والے مکان کی بالائی منزل سے ایک بچّی نے دیکھا تو کہنے لگی، آپ کی نیکی اور ولایت کی شہرت ہر طرف پھیلی ہوئی ہے، اس کے باوجود آپ تھوڑا سا پانی حاصل کرنے کے لئے پریشان ہیں، اس لڑکی نے آکر کنوئیں میں اپنا لعاب ڈال دیا، حاضرین نے سر کی آنکھوں سے دیکھا کہ کنوئیں کا پانی اُبل کر باہر آگیا اور زمین پر بہنے لگا، شیخ نے وضو کیا اور اسے قسم دے کر پُوچھا کہ تمہیں یہ مقام کیسے حاصل ہوا؟ اس نے بتایا کہ اس ذاتِ اقدس پر بکثرت درود پاک بھیجنے کے سبب مجھے یہ مقام حاصل ہوا جو جنگل میں چلتی تو وحشی جانور ان کے دامن سے لپٹ جاتے تھے۔ یہ سُن کر شیخ نے پختہ ارادہ کیا کہ میں حضور سیّدِ عالم سرورِ دو عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی بارگاہ میں پیش کرنے کے لئے درُود وسلام کی

---

[1] محمّد مہدی الفاسی، علامہ، مطالع المسرّات، عربی ص ۴ ۔ [2] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات ص ۲۲ ۔



کتاب ضرور لکھوں گا، اور اس میں وُہ دُرُود شریف بھی لکھوں گا جو وہ بچّی پڑھا کرتی تھی، چنانچہ یہ کتاب لکھی جسے ایک دُنیا، "دلائل الخیرات" کے نام سے جانتی اور پڑھتی ہے۔

حضرت مولانا صُوفی مُحمّد فاروق رحمانی رحمہ اللہ تعالیٰ (کراچی) نے ۱۳۷۳ھ ۱۹۵۳ء میں دلائل الخیرات کا ایک نسخہ بہت عمدہ خط کے ساتھ چھپوایا تھا، اس نسخہ میں منزلِ ہفتم بروز پیر ص ۲۹۴ پر "صلوٰۃ البیر" کی نشاندہی کی گئی ہے اور وُہ یہ ہے :

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا **مُحَمَّدٍ** وَّ عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا **مُحَمَّدٍ** صَلٰوۃً دَائِمَۃً مَّقْبُوْلَۃً تُؤَدِّیْ بِھَا عَنَّا حَقَّہُ الْعَظِیْمَ۔

## اجازت نامہ دلائل الخیرات

حضرت مولانا انعام الرّحمٰن قدّوسی رحمہ اللہ تعالیٰ نے مذکورہ بالا نسخے کے مقدّمہ میں تحریر کیا ہے کہ حضرت شیخ ابُوعبداللہ مُحمّد بن سلیمان جزولی قدّس اللہ سرّہٗ نے دلائل الخیرات کی اجازت مرحمت فرمائی احمد کو، انہوں نے مُحمّد کو، انہوں نے احمد کو، انہوں نے سیّد عبدالرّحمٰن کو، انہوں نے شیخ احمد نخلی کو، انہوں نے شیخ ابُوطاہر مکّی کو، انہوں نے شاہ ولی اللہ محدّث دہلوی کو، انہوں نے شاہ عبدالعزیز محدّث دہلوی رحمہم اللہ کو، انہوں نے شاہ آلِ رسُول مارہروی کو، انہوں نے شاہ ابُوالحسین احمد نُوری کو[1]، انہوں نے امام احمد رضا بریلوی کو، انہوں نے علامہ ابوالبرکات سیّد احمد قادری کو، انہوں نے راقم کو اجازت عطا فرمائی — اب راقم الحروف

---

([1] مقدّمہ دلائل ص ۷ ۔ ۸)

محمد عبدالحکیم شرف قادری "دلائل الخیرات شریف" کی اجازت دیتا ہے۔

## آداب

بندۂ مومن کے لئے ضروری ہے کہ بقدر حاجت علمِ دین حاصل کرے، شرکِ اکبر اور اصغر (ریاکاری) سے بچے اللہ تعالیٰ کے فرائض و واجبات ادا کرے، قرآنِ کریم کی تلاوت کرے، نبیِ اکرم سرورِ عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی تعلیمات اور سُنّتوں پر عمل پیرا ہو، بندوں کے حقوق ادا کرے، پھر کثرت سے دُرود و سلام کا ہدیہ اللہ تعالیٰ کے حبیبِ مکرّم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی بارگاہِ ناز میں پیش کرے اور اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے تو "دلائل الخیرات" باقاعدگی سے پڑھے اور دُنیا و آخرت کے بے شمار فائدے حاصل کرے۔

دُرود پاک کے آداب میں سے یہ بھی ہے کہ مسواک کے ساتھ وضو کرے، پاک صاف کپڑے پہنے، خوشبو لگائے، قبلہ رُخ بیٹھ کر پُوری توجّہ اور اخلاص کے ساتھ پڑھے کیونکہ حضورِ قلب کے بغیر عمل کی حیثیّت وُہ ہوتی ہے جو بے جان لاشے کی ہوتی ہے، اگر خواب میں حضور سیّد العالمین صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی زیارت ہوئی ہے تو آپ کی بے مثال صُورتِ مُبارکہ کا تصوّر کرے ورنہ یہ تصوّر کرے کہ آپ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم حیاتِ ظاہرہ میں تشریف فرما ہیں اور میں آپ کی بارگاہ میں بصد تعظیم و اجلال اور ہیبت وحیا، حاضر ہوں اور ہدیۂ صلوٰۃ و سلام پیش کر رہا ہُوں۔ یہ نیّت کرے کہ میں اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کے حبیب صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کا حق ادا کر رہا ہُوں، اللہ تعالیٰ اس دُرودِ پاک کے صدقے مجھے اپنے حبیب اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم کا دیدار عطا فرمائے اور آپ کے انوار و تجلّیات، فیوض و برکات اور جذبات و واردات کا صدقہ ہمیں بھی عطا فرمائے۔



## دلائل الخیرات پڑھنے کا طریقہ

امام جزولی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بسم اللہ شریف اور خطبہ کے بعد مقصد تالیف بیان کیا ہے، پھر ایک فصل میں دُرود پاک کے فضائل بیان کئے ہیں، اس کے بعد نبیِ اکرم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے دو سو ایک اسماء مُبارکہ بیان کئے ہیں، بہتر یہ ہے کہ ہر اسمِ مُبارک سے پہلے سیّدنا کا اضافہ کیا جائے اور ہر اسمِ مُبارک کے ساتھ درود شریف پڑھا جائے، کسی بزرگ نے ان اسماءِ مُبارکہ سے پہلے اللہ تعالیٰ کے اسماءِ حسنیٰ بھی شامل کر دئے ہیں، اس کے بعد کتاب کو آٹھ حصّوں میں تقسیم کیا گیا ہے، ہر حصّے کو حزب (منزل) کا نام دیا گیا ہے، اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے تو ہر روز پوری دلائل الخیرات شریف پڑھیں، ایسا نہ ہو سکے تو ہفتے میں مکمّل کی جائے۔

پیر کے دن "فصلٌ فی کیفیّۃ الصّلوٰۃ عَلَی النّبی صلّی اللہ علیہ وسلّم" سے شروع کی جائے، آئندہ پیر کو آٹھواں حزب پڑھ کر اسی دن پہلا حزب پڑھا جائے، دُرود شریف کے فضائل اور اسماءِ حسنیٰ اور اسماءِ مُبارکہ ہر روز پڑھے جائیں تو بہتر ورنہ کبھی کبھی پڑھ لیں تاکہ ذوق شوق میں ترقّی ہو۔

## صاحبِ دلائل الخیرات رحمہ اللہ تعالیٰ

امام علّامہ قطب زمانہ اَبُو عبداللہ سیّد مُحمّد سُلیمان جزولی سملالی حسنی رحمہ اللہ تعالیٰ ۸۰۷ھ / ۱۴۰۴ء[1] میں بمقام سوس اقصیٰ (مراکش) میں پیدا ہوئے۔ آپ حسنی سادات میں سے تھے اور بربر قوم کے قبیلہ جزولہ کی شاخ سملالہ سے تعلّق رکھتے تھے۔ کچھ عرصہ وطن میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد فاس چلے گئے اور مدرسۃ الصفّارین میں داخل ہو گئے، جہاں ان کا رہائشی حجرہ آج بھی محفوظ ہے۔[2] کہتے ہیں کہ انہوں نے فاس ہی میں کتاب مُبارک دلائل الخیرات لکھی۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ انہوں نے جامع قرولین (فاس) کے کتب خانہ کی کتابوں سے استفادہ کر کے یہ کتاب ترتیب دی۔

پھر فاس سے ساحل تشریف لائے، تو یکتائے زمانہ شیخ اَبُو عبداللہ مُحمّد بن عبداللہ امغار الصغیر رحمہ اللہ تعالیٰ کے دستِ اقدس پر بیعت ہوئے اور چودہ سال تک خلوت گزینی اختیار

[1] خیرالدین زرکلی: الاعلام (طبع بیروت) ج ۶، ص ۱۵۱ [2] محمد بن شنب: دائرۃ المعارف ج ۷، ص ۲۲۴

کر کے عبادت و ریاضت اور منازل سلوک طے کرنے میں مصروف رہے۔ پھر آسفی میں خلقِ خُدا کی راہنمائی اور مُریدین کی تربیت کا کام شروع کیا۔ بے شمار لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر توبہ کی۔ آپ کا چرچا دُور دراز تک پہنچا۔ حیرت انگیز خوارق اور بڑی بڑی کرامات ظاہر ہوئیں۔ مریدین کی تعداد بارہ ہزار سے تجاوز کر گئی۔ آپ کے کثیر التعداد خلفاء میں سے صرف دو حضرات کے نام ملتے ہیں :

۱۔ شیخ ابُوعبداللہ محمّد الصغیر السہلی۔ ۲۔ شیخ ابُو محمّد عبدالکریم المنذری رحمہما اللہ تعالیٰ۔

حضرت شیخ جزولی مذہبًا مالکی تھے، طریقۃً شاذلی تھے۔

آسفی کے حاکم نے یہ خیال کر کے کہ یہ وہی فاطمی (یعنی امام مہدی) ہیں جن کا انتظار کیا جا رہا ہے، آپ کو زہر دے دیا۔ چنانچہ ۱۶ ربیع الاوّل ۸۷۰ھ / ۱۴۶۵ء کو آفرغال میں صبح کی نماز کی پہلی رکعت کے دُوسرے سجدے یا دُوسری رکعت کے پہلے سجدے میں آپ نے جامِ شہادت نوش کیا

آپ کے وصال کے ۷۷ سال بعد سلطان ابُوالعباس احمد المعروف بہ الاعرج مراکش میں داخل ہوا، تو اس نے آپ کے جسدِ مُبارک کو لے جا کر مراکش کے قبرستان ریاض الفردوس میں دفن کیا اور اس پر گنبد تعمیر کیا، یہ مقبرہ آج بھی موجود ہے۔

جب آپ کا جسدِ خاکی نکالا گیا، تو طویل عرصہ گزر جانے کے باوجود اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوتی تھی۔ ایک شخص نے آپ کے چہرے پر انگلی رکھی، تو اس کی حیرت کی انتہا نہ رہی، اس جگہ سے خُون ہٹ گیا اور جب اُنگلی اُٹھائی تو پھر اپنی جگہ لوٹ آیا جیسے زندوں میں ہوتا ہے۔ حضور نبی کریم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کی بارگاہ میں بکثرت درود و سلام پیش کرنے کی برکت سے آپ کی قبرِ انور سے خوشبو آتی ہے۔

دلائل الخیرات کی کتابت فاضل علّامہ مولانا عبدالرزاق فریدی زیدہ مجدہ نے کروائی ہے، ان کی اجازت سے عربی کتابت کا عکس لے کر راقم الحروف کا ترجمہ شامل کیا گیا ہے۔ جناب خطّاط العصر احمد علی بُھٹّہ زید لطفہٗ نے بڑی محنت اور عقیدت و لطافت سے عربی اور اُردو ترجمہ کی کتابت کی ہے۔ راقم ان دونوں حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہے، اللہ تعالیٰ انہیں اجرِ عظیم عطا فرمائے۔ اور ہم سب کو سرکارِ دو عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کی خوشنودی اور شفاعت نصیب فرمائے۔ آمین۔

محمّد عبدالحکیم شرف قادری
۱۵ / شوال المکرّم ۱۴۲۳ھ



# دلائل الخیرات شریف پڑھنے کا طریقہ

دلائل الخیرات کی پہلی منزل پیر کے دن شروع کریں اور اَعُوْذُ سے لے کر پہلی منزل کے آخر تک پڑھیں، آئندہ پیر کو آٹھویں منزل پڑھ کر پھر پہلی منزل بھی پڑھیں

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ؈
میں اللہ تعالےٰ کی پناہ مانگتا ہوں مردود شیطان سے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؈
اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان بہت رحم والا ہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّىْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ ط سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ ؈ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ط نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ؈ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ
میں اللہ تعالیٰ اپنے رب سے ہر گناہ کی معافی مانگتا ہوں اور اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں۔ اللہ (ہر عیب سے) پاک ہے اور سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں، اور اللہ سب سے بڑا ہے اور گناہوں سے بچنے کی طاقت اور نیک کام کی قوّت صرف اللہ کی طرف سے ہے جو عالی شان اور عظمت والا ہے، ہمیں اللہ کافی ہے اور وہ بہترین کارساز، بہترین حمایتی اور خوب مددگار ہے۔ (تین مرتبہ پڑھیں)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؈
اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان بہت رحم والا ہے

قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ؈ لَاۤ اَعْبُدُ مَا
اے حبیب! آپ فرما دیجیے کہ اے کافرو! میں ان بُتوں کی عبادت نہیں کرتا

تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝

جن کی تم عبادت کرتے ہو۔ اور نہ تم اس خدا کی عبادت کرتے ہو جس کی میں عبادت کرتا ہوں

وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ

اور میں اس کی عبادت نہیں کروں گا جس کی تم عبادت کرتے ہو۔ اور نہ تم اُس خدا کی عبادت

عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

کرو گے جس کی میں عبادت کرتا ہوں ۔ تمہارے لئے تمہارا دین اور میرے لئے میرا دین۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان بہت رحم والا۔

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ

آپ فرما دیجیے وہ اللہ ایک ہے ، اللہ بے نیاز ہے ، نہ اس کی

يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ

کوئی اولاد اور نہ وہ کسی کی اولاد اور نہ کوئی اس کا

كُفُوًا اَحَدٌ ۝ ﴿ثَلَاثَ مَرَّاتٍ﴾

ہمسر تین مرتبہ پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان بہت رحم والا۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا

آپ فرما دیجیے میں پناہ لیتا ہوں صبح کے رب کی ۔ اس کی ہر مخلوق کے

خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝

شر سے اور اندھیرا ڈالنے (چاند) کے شر سے جب وہ غروب ہو

وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ

اور گرہوں (گنڈوں) میں پھونک مارنے والیوں کے شر سے اور حسد



شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

کرنے والے کے شر سے جب وہ مجھ سے حسد کرے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان بہت رحم والا ہے۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝

آپ فرما دیجیے ! میں اس کی پناہ لیتا ہوں جو تمام انسانوں کا رب ہے، سب لوگوں کا بادشاہ

اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝

سب لوگوں کا خدا ہے اس کے شر سے جو دل میں بُرے خیال ڈالے اور دبک رہے

الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ

وہ جو لوگوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے جنّات میں سے

الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

ہو یا انسانوں سے ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان بہت رحم والا ہے ۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ

سب تعریفیں اللہ کے لئے جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے ، نہایت مہربان

الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ

بہت رحم والا جزا کے دن کا مالک ، ہم تیری ہی عبادت

نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا

کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں ۔ ہمیں ہمیشہ

الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ

سیدھا راہ چلا ان کی لوگوں کی راہ

أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوبِ
جن پر تو نے انعام فرمایا نہ ان کی جن پر
عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّيْنَ ○ اٰمِيْن ○
غضب کیا گیا اور نہ گمراہوں کی۔ قبول فرما۔
نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

## فاتحۃ الاوراد

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
اللہ بہت ہی مہربان نہایت رحم والے کے نام سے۔
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اُقَدِّمُ اِلَيْكَ بَيْنَ يَدَیْ
اے اللہ میں تیری بارگاہ میں پیش کرتا ہوں
كُلِّ نَفَسٍ وَّلَمْحَةٍ وَّطَرْفَةٍ يَّطْرِفُ بِهَا
ہر سانس، ہر لمحہ اور ہر پلک جھپکنے میں
اَهْلُ السَّمٰوٰتِ وَاَهْلُ الْاَرْضِ وَكُلُّ
کہ اسے آسمانوں والے اور زمین والے جھپکتے ہیں اور ہر
شَیْءٍ هُوَ فِیْ عِلْمِكَ كَائِنٌ اَوْ قَدْ كَانَ
وہ چیز جو تیرے علم میں ہونے والی ہے یا ہو چکی ہے
اُقَدِّمُ اِلَيْكَ بَيْنَ يَدَیْ ذٰلِكَ كُلِّهٖ
میں تیری بارگاہ میں پیش کرتا ہوں ان سب سے پہلے

## التَّهْلِيْل

کلمہ طیبہ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ فِیْ
اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے نبی ہیں



كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا وَسِعَهٗ عِلْمُ اللّٰهِ
ہر لمحہ اور ہر سانس میں بشمار اس کے جو علم الٰہی میں ہے
الصَّلٰوةُ الْعَظِيْمَةُ
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
اللہ بہت ہی مہربان نہایت رحم والے کے نام سے
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِ اللّٰهِ
اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں تیری عظیم ذات
الْعَظِيْمِ الَّذِیْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ
کے نور کے وسیلے سے جس نے تیری عظیم ذات کے عرش کے گوشوں کو
وَقَامَتْ بِهٖ عَوَالِمُ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ اَنْ تُصَلِّیَ
بھر دیا اور جس کی برکت سے تیری عظیم ذات کے جہان قائم ہوئے
عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ ذِی الْقَدْرِ
سوال یہ ہے کہ تو رحمت کاملہ نازل فرما ہمارے آقا و مولا بلند مرتبہ
الْعَظِيْمِ وَعَلٰى اٰلِ نَبِیِّ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ بِقَدْرِ
محمد مصطفےٰ پر اور عظیم ذات اللہ کے نبی کی
عَظَمَةِ ذَاتِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ
آل پر اللہ بزرگ و برتر کی ذات کی عظمت
وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ
کے مطابق، ہر لمحے اور سانس میں بشمار اس کے
صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ
جو اللہ عظیم کے علم میں ہے، ایسی رحمت جو اللہ عظیم
تَعْظِيْمًا لِحَقِّكَ يَا سَيِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدُ
کی ہمیشگی کے ساتھ ہمیشہ رہے اے آپ کے حق کی تعظیم کے لئے ہے

يَا ذَا الْخُلُقِ الْعَظِيْمِ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَعَلٰى
اے ہمارے آقا و مولا محمد مصطفٰے کریم ـ اے عظیم

اٰلِهٖ مِثْلَ ذٰلِكَ وَاجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَهٗ
خلق والے اور سلامتی نازل فرما آپ پر اور آپ کی

كَمَا جَمَعْتَ بَيْنَ الرُّوْحِ وَالنَّفْسِ ظَاهِرًا
آل پر بےشمار معلوماتِ الٰہیہ کے ، مجھے اور آپ کو جمع فرما

وَّبَاطِنًا يَقْظَةً وَّمَنَامًا وَّاجْعَلْهُ يَا رَبِّ
جس طرح تُو نے رُوح اور نفس کو جمع فرمایا ، ظاہر میں

رُوْحًا لِّذَاتِيْ مِنْ جَمِيْعِ الْوُجُوْهِ فِي الدُّنْيَا
اور پوشیدہ ، بیداری اور نیند میں اور اے رب ! آپ کو میری ذات

قَبْلَ الْاٰخِرَةِ يَا عَظِيْمُ
کے لئے روح بنادے ہر اعتبار سے دُنیا میں آخرت سے پہلے اے عظیم!

استغفار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ كبير
استغفار اللہ بہت ہی مہربان نہایت رحم والے کے نام سے کبیر

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا
میں اللہ عظیم سے بخشش مانگتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود برحق نہیں

هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ
وہی زندہ ہے کائنات کو قائم رکھنے والا ، گناہوں کا بخشنے والا

ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ مِنْ
عظمت اور احسان والا اور میں اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں

جَمِيْعِ الْمَعَاصِيْ كُلِّهَا وَالذُّنُوْبِ وَالْاٰثَامِ
تمام گناہوں ، خطاؤں اور غلط کاریوں سے



وَمِنْ كُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُهٗ عَمْدًا اَوْ خَطَاً
اور ہر اس گناہ سے جو میں نے قصداً کیا یا غلطی سے،

ظَاهِرًا وَّبَاطِنًا قَوْلًا وَّفِعْلًا فِيْ جَمِيْعِ
اعلانیہ کیا یا پوشیدہ ، زبان سے یا اعضا سے ، اپنی تمام

حَرَكَاتِيْ وَسَكَنَاتِيْ وَخَطَرَاتِيْ وَاَنْفَاسِيْ
حرکتوں ، سکونوں ، وسوسوں اور سانسوں

كُلِّهَا دَائِمًا اَبَدًا سَرْمَدًا مِّنَ الذَّنْبِ
میں تمام میں ہمیشہ ہمیشہ ، اس گناہ سے

الَّذِيْۤ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ لَاۤ اَعْلَمُ
جسے میں جانتا ہوں اور اس گناہ سے جسے میں نہیں جانتا

عَدَدَ مَاۤ اَحَاطَ بِهِ الْعِلْمُ وَاَحْصَاهُ الْكِتٰبُ
بشمار اس کے جس کا علم نے احاطہ کیا ، کتاب نے اسے جمع کیا

وَخَطَّهُ الْقَلَمُ وَعَدَدَ مَاۤ اَوْجَدَتْهُ
اور قلم نے اسے لکھا اور اس کی تعداد میں جسے قدرت

الْقُدْرَةُ وَخَصَّصَتْهُ الْاِرَادَةُ وَمِدَادَ
نے پیدا کیا اور ارادے نے خاص کیا اور

كَلِمَاتِ اللّٰهِ كَمَا يَنْۢبَغِيْ لِجَلَالِ
اللہ کے کلمات کی مقدار کے برابر ، جیسے کہ ہمارے ربّ کریم

وَجْهِ رَبِّنَا وَجَمَالِهٖ وَكَمَالِهٖ وَكَمَا
کی ذات کی بزرگی اور جمال و کمال کے لائق ہے

يُحِبُّ رَبُّنَا وَيَرْضٰى ○
اور جیسے کہ ہمارا رب محبوب اور پسندیدہ رکھتا ہے۔

# اَسْمَاءُ اللّٰهِ الْحُسْنٰى

اللہ تعالیٰ کے حسین و جمیل نام

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اللہ کے نام سے شروع جو بہت ہی مہربان نہایت رحم والا

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ جَلَّ جَلَالُهٗ

وہ اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبودِ برحق نہیں ۔

الرَّحْمٰنُ جَلَّ جَلَالُهٗ الرَّحِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بہت ہی رحم فرمانے والا ، بزرگ اور برتر ، بہت مہربان ، بزرگ اور برتر

الْمَلِكُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْقُدُّوْسُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بادشاہ اس کی عظمت بہت بڑی ہے بہت پاک

السَّلٰمُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْمُؤْمِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ

سلامت رکھنے والا امن دینے والا

الْمُهَيْمِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْعَزِيْزُ جَلَّ جَلَالُهٗ

نگہبان سب پر غالب

الْجَبَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْمُتَكَبِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

نقصان کا پورا کرنے والا بزرگی والا

الْخَالِقُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْبَارِئُ جَلَّ جَلَالُهٗ

ہر چیز کا پیدا کرنے والا مخلوق کا پیدا کرنے والا

الْمُصَوِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْغَفَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ

صورت کا عطا فرمانے والا بہت بخشنے والا

الْقَهَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْوَهَّابُ جَلَّ جَلَالُهٗ

ہر چیز پر غالب بہت دینے والا



الرَّزَّاقُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْفَتَّاحُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا رزق عطا فرمانے والا رحمت کے دروازے بہت کھولنے والا

الْعَلِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْقَابِضُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا علم والا بند کرنے والا

الْبَاسِطُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْخَافِضُ جَلَّ جَلَالُهٗ

کھولنے والا پست کرنے والا

الرَّافِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْمُعِزُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

بلند کرنے والا عزت دینے والا

الْمُذِلُّ جَلَّ جَلَالُهٗ السَّمِيْعُ جَلَّ جَلَالُهٗ

ذلت دینے والا بہت سننے والا

الْبَصِيْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْحَكَمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بہت دیکھنے والا بڑا فیصلہ کرنے والا

الْعَدْلُ جَلَّ جَلَالُهٗ اللَّطِيْفُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بہت انصاف دینے والا بڑا مہربان

الْخَبِيْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْحَلِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا خبردار بڑا حلم والا

الْعَظِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْغَفُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

عظمت والا بڑا بخشنے والا

الشَّكُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْعَلِيُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

شکرگزاروں کو اجر دینے والا بلند اور برتر

الْكَبِيْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ الْحَفِيْظُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بزرگ اور برتر بہت حفاظت فرمانے والا

| | |
|---|---|
| اَلْمُقِيْتُ جَلَّ جَلَالُهٗ — قوت دینے والا | اَلْحَسِيْبُ جَلَّ جَلَالُهٗ — کافی |
| اَلْجَلِيْلُ جَلَّ جَلَالُهٗ — عظیم و جلیل | اَلْكَرِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ — بہت کرم کرنے والا |
| اَلرَّقِيْبُ جَلَّ جَلَالُهٗ — نگہبان | اَلْمُجِيْبُ جَلَّ جَلَالُهٗ — قبول کرنے والا |
| اَلْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ — فراخی والا | اَلْحَكِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ — حکمت والا |
| اَلْوَدُوْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — دوست رکھنے والا | اَلْمَجِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — بزرگی والا |
| اَلْبَاعِثُ جَلَّ جَلَالُهٗ — رسولوں کا بھیجنے والا | اَلشَّهِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — گواہ |
| اَلْحَقُّ جَلَّ جَلَالُهٗ — موجود برحق | اَلْوَكِيْلُ جَلَّ جَلَالُهٗ — کارساز |
| اَلْقَوِيُّ جَلَّ جَلَالُهٗ — بہت طاقت والا | اَلْمَتِيْنُ جَلَّ جَلَالُهٗ — مضبوط |
| اَلْوَلِيُّ جَلَّ جَلَالُهٗ — دوست | اَلْحَمِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — حمد و ستائش والا |
| اَلْمُحْصِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ — احاطہ کرنے والا | اَلْمُبْدِئُ جَلَّ جَلَالُهٗ — ابتداً پیدا کرنے والا |
| اَلْمُعِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — دوبارہ پیدا کرنے والا | اَلْمُحْيِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ — زندہ کرنے والا |



| | |
|---|---|
| اَلْمُمِيْتُ جَلَّ جَلَالُهٗ — موت دینے والا | اَلْحَيُّ جَلَّ جَلَالُهٗ — زندہ و پائندہ |
| اَلْقَيُّوْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ — تمام جہان کو قائم رکھنے والا | اَلْوَاجِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — پانے والا |
| اَلْمَاجِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — عزت و مجد والا | اَلْوَاحِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — تنہا جس کا کوئی شریک نہیں |
| اَلْاَحَدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — یگانہ | اَلصَّمَدُ جَلَّ جَلَالُهٗ — بے نیاز |
| اَلْقَادِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ — قدرت والا | اَلْمُقْتَدِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ — قدرت والا |
| اَلْمُقَدِّمُ جَلَّ جَلَالُهٗ — آگے کرنے والا | اَلْمُؤَخِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ — پیچھے کرنے والا |
| اَلْاَوَّلُ جَلَّ جَلَالُهٗ — سب سے پہلا | اَلْاٰخِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ — سب سے آخر |
| اَلظَّاهِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ — ظاہر و آشکار | اَلْبَاطِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ — پوشیدہ |
| اَلْوَالِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ — دوست | اَلْمُتَعَالِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ — برتر و بالا |
| اَلْبَرُّ جَلَّ جَلَالُهٗ — نیکوکار | اَلتَّوَّابُ جَلَّ جَلَالُهٗ — بہت توبہ قبول کرنے والا |
| اَلْمُنْتَقِمُ جَلَّ جَلَالُهٗ — بدلہ لینے والا | اَلْعَفُوُّ جَلَّ جَلَالُهٗ — بہت معاف کرنے والا |

الرَّءُوْفُ جَلَّ جَلَالُهٗ　مَالِكُ الْمُلْكِ جَلَّ جَلَالُهٗ
بہت مہربان　ہر ملک کا مالک

ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ جَلَّ جَلَالُهٗ
بزرگی اور انعام والا　بزرگ اور برتر

الْمُقْسِطُ جَلَّ جَلَالُهٗ　الْجَامِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ
انصاف کرنے والا　جمع کرنے والا

الْغَنِيُّ جَلَّ جَلَالُهٗ　الْمُغْنِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ
بے نیاز　بے نیاز کرنے والا

الْمُعْطِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ　الْمَانِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ
عطا کرنے والا　روکنے والا

الضَّآرُّ جَلَّ جَلَالُهٗ　النَّافِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ
نقصان دینے والا　نفع دینے والا

النُّوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ　الْهَادِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ
نور　ہدایت دینے والا

الْبَدِيْعُ جَلَّ جَلَالُهٗ　الْبَاقِيْ جَلَّ جَلَالُهٗ
نیا پیدا کرنے والا　ہمیشہ رہنے والا

الْوَارِثُ جَلَّ جَلَالُهٗ　الرَّشِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ
مالک　درست تدبیر والا

الصَّبُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ　السَّتَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ
بڑا تحمل کرنے والا　پردہ داری کرنے والا



# دُعَآءُ الْاِفْتِتَاحِ

دعائے آغاز

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝
اللہ تعالیٰ بہت ہی مہربان نہایت رحم والے کے نام سے

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ
اللہ تعالیٰ ہمارے آقا محمد مصطفیٰ اور آپ کی آل اور آپ کے صحابہ پر رحمت

وَسَلَّمَ ۝ اِلٰهِيْ بِجَاهِ نَبِيِّكَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اور سلامتی نازل فرمائے۔ اے اللہ! تیرے نبی ہمارے آقا و مولا محمد مصطفیٰ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَكَ وَمَكَانَتِهٖ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے تیری بارگاہ میں مرتبے اور تیرے دربار میں

لَدَيْكَ وَمَحَبَّتِكَ لَهٗ وَمَحَبَّتِهٖ لَكَ ۝ وَبِالسِّرِّ
مقام کے طفیل، تیری ان سے محبت اور ان کی تجھ سے محبت کے صدقے اور اس راز

الَّذِيْ بَيْنَكَ وَبَيْنَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ وَ
کے وسیلے سے جو تیرے اور ان کے درمیان ہے میری تجھ سے درخواست ہے

تُسَلِّمَ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَضَاعِفِ
کہ تو آپ پر اور آپ کی آل پاک اور آپ کے صحابہ کرام پر رحمت وسلامتی نازل فرما

اَللّٰهُمَّ مَحَبَّتِيْ فِيْهِ وَعَرِّفْنِيْ بِحَقِّهٖ وَرُتَبِهٖ
اور اے اللہ! حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے میری محبت میں اضافہ فرما، مجھے آپ کے حق اور مراتب کی معرفت

وَوَفِّقْنِيْ لِاِتِّبَاعِهٖ وَالْقِيَامِ بِاٰدَابِهٖ وَسُنَّتِهٖ
عطا فرما مجھے آپ کی پیروی اور آپ کے ادب اور سنّت پر قائم رہنے کی توفیق عطا فرما۔

وَاجْمَعْنِیْ عَلَیْهِ وَمَتِّعْنِیْ بِرُؤْیَتِهٖ وَ

مجھے آپ کی بارگاہ میں حاضری اور آپ کے دیدار کا شرف عطا فرما اور

اَسْعِدْنِیْ بِمُکَالَمَتِهٖ وَارْفَعْ عَنِّی الْعَوَائِقَ

مجھے آپ سے ہم کلام ہونے کی سعادت فرما اور مجھ سے رکاوٹوں

وَالْعَلَائِقَ وَالْوَسَائِطَ وَالْحِجَابَ ○ وَشَنِّفْ

تعلّقات ، واسطوں اور پردوں کو دُور فرما ۔ اور میرے کانوں کو

سَمْعِیْ مَعَهٗ بِلَذِیْذِ الْخِطَابِ ○ وَهَیِّئْنِیْ

آپ کے ساتھ کیا جانے والا دل کش خطاب سُنا ۔ اور مجھے ان سے

لِلتَّلَقِّیْ مِنْهُ وَاَهِّلْنِیْ لِخِدْمَتِهٖ وَاجْعَلْ

استفادے کے لائق بنادے ، مجھے آپ کی خدمت کے قابل بنادے اور میں جو

صَلٰوتِیْ عَلَیْهِ نُوْرًا نَیِّرًا کَامِلًا مُّکَمَّلًا طَاهِرًا

آپ کی خدمت میں درُود شریف پیش کروں اسے چمکنے والا ، کامل و مکمّل اور

مُّطَهِّرًا مَّاحِیًا کُلَّ ظُلْمٍ وَّظُلْمَةٍ وَّشَكٍّ

طاھر و مطھّر نور بنادے جو ہر ظلم ، ہر اندھیرے ، شک ،

وَّشِرْكٍ وَّکُفْرٍ وَّزُوْرٍ وَّوِزْرٍ وَّاجْعَلْهَا سَبَبًا

شرک ، کفر ، جھوٹ اور گناہ کو مٹادے اور اسے خالص کرنے کا

لِّلتَّمْحِیْصِ وَمَرْقًی لِّاَنَالَ بِهَا اَعْلٰی مَقَامِ

سبب بنادے اور زینہ بنادے تاکہ میں اس کے ذریعے اخلاص

الْاِخْلَاصِ وَالتَّخْصِیْصِ حَتّٰی لَا یَبْقٰی

اور خصوصیت کا اعلیٰ مقام حاصل کرلوں ، یہاں تک کہ مجھ میں

فِیَّ رَبَّانِیَّةٌ لِّغَیْرِكَ وَحَتّٰی اَصْلُحَ لِحَضْرَتِكَ

تیرے غیر کی عبادت باقی نہ رہے اور یہاں تک کہ میں تیری بارگاہ کے لائق ہوجاؤں



وَاَکُوْنَ مِنْ اَهْلِ خُصُوْصِیَّتِكَ مُسْتَمْسِكًا

اور تیرے خاص بندوں میں شامل ہو جاؤں اور تیرے حبیب کے ادب

بِاَدَبِهٖ وَسُنَّتِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَ

اور سُنّت کو مضبوطی سے تھام لوں ، اللہ تعالیٰ آپ پر ، آپ کی آل پاک

اَصْحَابِهٖ وَاَهْلِ بَیْتِهٖ اَجْمَعِیْنَ فِیْ کُلِّ وَقْتٍ

اور آپ کے تمام صحابہ اور اہلِ بیت پر ہر وقت اور

وَّحِیْنٍ ○ یَا اَللّٰهُ یَا نُوْرُ یَا حَقُّ یَا مُبِیْنُ ○ (ثلثًا)

ہر زمانے میں رحمتیں نازل فرمائے ۔ اے اللہ ! اے نُور ! اے حق ! اے مبین ! (تین مرتبہ پڑھیں)

# مُقَدِّمَةٌ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِنَا

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے اور صلوٰۃ و سلام ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ ○ قَالَ الشَّیْخُ الْاِمَامُ

محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم اور آپ کی آل اور آپ کے صحابہ پر اور سلامتی نازل ہو ، فرمایا شیخ امام

الْوَلِیُّ الْکَبِیْرُ الْقُطْبُ الشَّهِیْرُ سُلْطَانُ

عظیم ولی ، مشہور قطب ، مقربین کے

الْمُقَرَّبِیْنَ وَقُطْبُ دَآئِرَةِ الْمُحَقِّقِیْنَ وَ

بادشاہ ، دائرۂ محقّقین کے قطب ،

سَیِّدُ الْعَارِفِیْنَ صَاحِبُ الْکَرَامَاتِ الظَّاهِرَةِ

عارفین کے سردار ، ظاہر کرامات

وَالْاَسْرَارِ الْبَاهِرَةِ سَیِّدِیْ اَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ مُحَمَّدُ

اور روشن اسرار والے ، سیّدی ابُو عبد اللہ مُحمّد

ابْنُ سُلَيْمَانَ الْجَزُوْلِيُّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ ○

ابن سلیمان جزولی رضی اللہ تعالےٰ عنہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدَانَا لِلْإِيْمَانِ وَالْإِسْلَامِ ○

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے جس نے ہمیں ایمان اور اسلام کی ہدایت فرمائی

وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور صلوٰۃ و سلام ہو اللہ تعالیٰ کے نبی محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر

نَبِيِّهِ الَّذِي اسْتَنْقَذَنَا بِهٖ مِنْ عِبَادَةِ

جن کے سبب سے اللہ تعالیٰ نے ہمیں بُت پرستی اور اصنام کی عبادت سے

الْأَوْثَانِ وَالْأَصْنَامِ ○ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَأَصْحَابِهِ

بچایا اور آپ کے نجیب ، متقی اور

النُّجَبَاءِ الْبَرَرَةِ الْكِرَامِ ○ وَبَعْدَ هٰذَا فَالْغَرَضُ

کریم اہل بیت اور صحابہ کرام پر حمد وصلوٰۃ کے بعد اس کتاب میں

فِيْ هٰذَا الْكِتَابِ ذِكْرُ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ

مقصود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ اور اس

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفَضَائِلِهَا نَذْكُرُهَا مَحْذُوْفَةَ

کے فضائل کا ذکر ہے ہم یہ فضائل سندوں کو حذف

الْأَسَانِيْدِ لِيَسْهُلَ حِفْظُهَا عَلَى الْقَارِئِ

کرکے ذکر کریں گے تاکہ پڑھنے والے کو یاد کرنے میں آسانی ہو

وَهِيَ مِنْ أَهَمِّ الْمُهِمَّاتِ لِمَنْ يُّرِيْدُ

اور درود شریف اللہ تعالیٰ کا قرب چاہنے والے کے لیے

الْقُرْبَ مِنْ رَّبِّ الْأَرْبَابِ ○ وَسَمَّيْتُهُ

اہم مقاصد میں سے ہے۔ اور میں نے اس



بِكِتَابِ دَلَائِلِ الْخَيْرَاتِ وَشَوَارِقِ الْأَنْوَارِ

کا نام دلائل الخیرات شوارق الانوار فی

فِيْ ذِكْرِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ الْمُخْتَارِ ○ ابْتِغَاءَ

ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار رکھا۔ اللہ تعالیٰ کی

لِمَرْضَاةِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَمَحَبَّةً فِيْ رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

رضا طلب کرنے اور اس کے رسول کریم حضرت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا ○

محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت کے لیے

وَاللّٰهُ الْمَسْؤُوْلُ أَنْ يَّجْعَلَنَا لِسُنَّتِهٖ مِنَ

اللہ تعالیٰ ہی سے دعا ہے کہ ہمیں آپ کی سنت کی پیروی

التَّابِعِيْنَ ○ وَلِذَاتِهِ الْكَامِلَةِ مِنَ الْمُحِبِّيْنَ ○

کرنے والا اور آپ کی ذات کاملہ کا محب بنائے۔

فَإِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ قَدِيْرٌ ○ لَا إِلٰهَ غَيْرُهٗ وَلَا خَيْرَ

کیونکہ وہ اس پر قادر ہے۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں،

إِلَّا خَيْرُهٗ وَهُوَ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ○

بھلائی وہی ہے جو اسکی طرف سے ہو، وہ بہترین ناصر و مددگار ہے۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○

گناہ سے بچنے اور نیکی کرنے کی طاقت اللہ تعالیٰ بزرگ و برتر کی تائید ہی سے ہے۔

## فَصْلٌ فِيْ فَضْلِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

یہ فصل نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک بھیجنے کی فضیلت میں ہے

قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ - إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اللہ اور اس کے فرشتے

يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ط يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا
نبی صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم ان پر درود
عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝ وَيُرْوٰى اَنَّ رَسُوْلَ
بھیجو اور خوب خوب سلام بھیجو اور مروی ہے کہ ایک دن
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَآءَ ذَاتَ يَوْمٍ
رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم تشریف لائے، مسرّت کے آثار آپ
وَّالْبُشْرٰى تُرٰى فِيْ وَجْهِهٖ فَقَالَ اِنَّهٗ جَآءَنِيْ
کے چہرۂ انور میں دکھائی دے رہے تھے تو آپ نے فرمایا: میرے پاس
جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ لِيْٓ اَمَا تَرْضٰى
جبرائیل علیہ السّلام تشریف لائے اور کہا یا رسول اللہ!
يَا مُحَمَّدُ اَنْ لَّا يُصَلِّيَ عَلَيْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ
کیا آپ اس سے راضی نہیں؟ کہ آپ کا جو اُمّتی آپ پر ایک بار درود بھیجے گا
اِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَّلَا يُسَلِّمُ عَلَيْكَ
میں اس پر دس دفعہ درود بھیجوں گا اور آپ کا جو اُمّتی آپ پر ایک بار
اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا ۝
سلام بھیجے گا، میں اس پر دس دفعہ سلام بھیجوں گا۔
وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَوْلَى
اور نبی اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا تمام لوگوں میں سب سے
النَّاسِ بِيْ اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلٰوةً ۝ وَقَالَ
زیادہ میرے قریب وہ ہوگا جو سب سے زیادہ مجھ پر درود بھیجے گا۔ یہ بھی فرمایا:
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَّتْ
جو شخص مجھ پر درود بھیجے گا جب تک



عَلَيْهِ الْمَلٰٓئِكَةُ مَا دَامَ يُصَلِّيْ عَلَيَّ فَلْيُقِلَّ
فرشتے اس پر درود بھیجتے رہیں گے، اب چاہے وہ درود شریف کم بھیجے یا
عِنْدَ ذٰلِكَ اَوْ لِيُكْثِرْ ۝ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
زیادہ، یہ بھی فرمایا: آدمی کے بخیل ہونے کے لیے
وَسَلَّمَ بِحَسْبِ الْمَرْءِ مِنَ الْبُخْلِ اَنْ اُذْكَرَ
یہ کافی ہے کہ اس کے پاس میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ
عِنْدَهٗ وَلَا يُصَلِّيْ عَلَيَّ ۝ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
پر درود نہ بھیجے حضور انور صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم
وَسَلَّمَ اَكْثِرُوا الصَّلٰوةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ۝
نے فرمایا کہ جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود بھیجا کرو۔
وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ
سرکار دو عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے یہ بھی فرمایا میرے جس اُمّتی نے مجھ پر
مِنْ اُمَّتِيْ مَرَّةً وَّاحِدَةً كُتِبَتْ لَهٗ عَشْرُ
ایک بار درود بھیجا اس کی دس نیکیاں لکھی گئیں اور
حَسَنَاتٍ وَّمُحِيَتْ عَنْهُ عَشْرُ سَيِّئَاتٍ ۝
دس گناہ مٹائے گئے۔
وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ حِيْنَ
اور سیّد عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے یہ بھی فرمایا جو شخص اذان و اقامت
يَسْمَعُ الْاَذَانَ وَالْاِقَامَةَ ۝ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ
سن کر کہے، اے اللہ! اس جامع و کامل دعا
الدَّعْوَةِ التَّآمَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَآئِمَةِ اٰتِ
اور قائم ہونے والی نماز کے رب! حضرت

مُحَمَّدَ اِۨ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَ الدَّرَجَةَ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو وسیلہ اور فضیلت بلند درجہ عطا
الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَا الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ
فرما اور آپ کو مقام محمود پر فائز فرما جس کا تو نے آپ
حَلَّتْ لَهٗ شَفَاعَتِيْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ○ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ
سے وعدہ کیا ہے، قیامت کے دن اس کیلئے میری شفاعت ثابت ہوگی۔ یہ بھی فرمایا
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ فِيْ كِتَابٍ لَّمْ تَزَلِ
کہ جس نے کسی کتاب میں مجھ پر درود بھیجا ، فرشتے اس پر درود
الْمَلٰٓئِكَةُ تُصَلِّيْ عَلَيْهِ مَادَامَ اسْمِيْ فِيْ ذٰلِكَ
بھیجتے رہیں گے جب تک میرا نام اس کتاب میں رہے
الْكِتَابِ ○ وَقَالَ اَبُوْ سُلَيْمَانَ الدَّارَانِيُّ مَنْ
گا ۔ حضرت ابو سلیمان دارانی نے فرمایا جو شخص
اَرَادَ اَنْ يَّسْئَلَ اللّٰهَ حَاجَتَهٗ فَلْيُكْثِرْ
اللہ تعالیٰ سے حاجت مانگنا چاہے ، اسے چاہیے کہ
بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بکثرت درود شریف بھیجے
ثُمَّ يَسْئَلُ اللّٰهَ حَاجَتَهٗ وَلْيَخْتِمْ بِالصَّلٰوةِ
پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت مانگے ، آخر میں بھی
عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِنَّ اللّٰهَ
نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجے کیوں کہ
يَقْبَلُ الصَّلٰوتَيْنِ وَهُوَ اَكْرَمُ مِنْ اَنْ يَّدَعَ مَا
اللہ تعالیٰ اول و آخر درود شریف قبول فرمائے گا اور اس کے کرم سے بعید ہے



بَيْنَهُمَا ○ وَرُوِيَ عَنْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
کہ ان کے درمیان والی دعا قبول نہ فرمائے ۔ اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے
اَنَّهٗ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ مِائَةَ
مروی ہے کہ جس شخص نے جمعہ کے دن مجھ پر سو مرتبہ درود
مَرَّةٍ غُفِرَتْ لَهٗ خَطِيْئَةُ ثَمَانِيْنَ سَنَةً ○
بھیجا اس کے اسّی سال کے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔
وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ
اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِلْمُصَلِّيْ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مجھ پر درود بھیجنے
عَلَيَّ نُوْرٌ عَلَى الصِّرَاطِ وَ مَنْ كَانَ عَلَى
والے کے لیے پل صراط پر ایک نور ہوگا اور جو
الصِّرَاطِ مِنْ اَهْلِ النُّوْرِ لَمْ يَكُنْ مِّنْ اَهْلِ
پل صراط پر نور والا ہوگا وہ جہنمی نہیں ہوگا
النَّارِ ○ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَّسِيَ
اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو مجھ پر
الصَّلٰوةَ عَلَيَّ فَقَدْ اَخْطَاَ طَرِيْقَ الْجَنَّةِ وَ
درود بھیجنا بھول گیا ، بے شک وہ جنت کے راستے سے
اِنَّمَا اَرَادَ بِالنِّسْيَانِ التَّرْكَ وَ اِذَا كَانَ
ہٹ گیا، بھولنے سے مراد چھوڑنا ہے ، اور جب چھوڑنے
التَّارِكُ يُخْطِئُ طَرِيْقَ الْجَنَّةِ كَانَ
والا جنت کی راہ سے ہٹ گیا ہے تو آپ پر

الْمُصَلِّيْ عَلَيْهِ سَالِكًا إِلَى الْجَنَّةِ ○ وَفِيْ
دُرُود بھیجنے والا جنّت کی راہ پر چلنے والا ہے ۔ حضرت
رِوَايَةِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ
عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے
قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
کہ رسُول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا
جَاءَنِيْ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ
میرے پاس جبرائیل امین علیہ السّلام آئے ، انھوں نے کہا ،
لَا يُصَلِّيْ عَلَيْكَ أَحَدٌ مِّنْ أُمَّتِكَ إِلَّا صَلّٰى
یا رسُول اللہ ! آپ کا جو اُمتی آپ پر درُود بھیجے گا اس پر
عَلَيْهِ سَبْعُوْنَ أَلْفَ مَلَكٍ وَّمَنْ صَلَّتْ
ستّر ہزار فرشتے درُود بھیجیں گے اور جس پر فرشتے درُود
عَلَيْهِ الْمَلٰٓئِكَةُ كَانَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ ○
بھیجیں وُہ جنّتی ہو گا اور
وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَكْثَرُكُمْ عَلَيَّ
رسُولِ اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا تم میں سے جو
صَلٰوةً أَكْثَرُكُمْ أَزْوَاجًا فِي الْجَنَّةِ ○ وَرُوِيَ
مجھ پر زیادہ درُود بھیجے گا جنّت میں اس کی زیادہ بیویاں ہوں گی ۔ اور
عَنْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهٗ قَالَ مَنْ
نبی اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا ،
صَلّٰى عَلَيَّ صَلٰوةً تَعْظِيْمًا لِّحَقِّيْ خَلَقَ
جس نے میرے حق کی تعظیم کے لیے مجھ پر درُود بھیجا



اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ ذٰلِكَ الْقَوْلِ مَلَكًا لَّهٗ
اللہ تعالیٰ اس قول سے ایک فرشتہ پیدا فرماتا ہے ، جس کا
جَنَاحٌ بِالْمَشْرِقِ وَالْاٰخَرُ بِالْمَغْرِبِ وَرِجْلَاهُ
ایک پر مشرق میں ہے اور دُوسرا مغرب میں اور اس کے
مَقْرُوْرَتَانِ فِي الْأَرْضِ السَّابِعَةِ السُّفْلٰى
پاؤں سب سے نچلی ساتویں زمین میں ٹھہرے ہوتے ہیں ، اور اس
وَعُنُقُهٗ مُلْتَوِيَةٌ تَحْتَ الْعَرْشِ يَقُوْلُ
کی گردن عرش کے نیچے لپٹی ہوتی ہے ۔
اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ لَهٗ صَلِّ عَلٰى عَبْدِيْ كَمَا صَلّٰى
اللہ تعالیٰ اسے فرماتا ہے میرے بندے پر درُود بھیج جس طرح
عَلٰى نَبِيِّيْ فَهُوَ يُصَلِّيْ عَلَيْهِ إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ○
اس نے میرے نبی پر درُود بھیجا ہے پس وہ اس بندے پر قیامت
وَرُوِيَ عَنْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهٗ
تک درُود بھیجتا رہے گا ۔ اور نبی مکرّم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے مروی ہے
قَالَ لَيَرِدَنَّ عَلَيَّ الْحَوْضَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ أَقْوَامٌ
کہ آپ نے فرمایا میرے پاس حوضِ کوثر پر کئی ایسی جماعتیں آئیں گی جن کی
مَا أَعْرِفُهُمْ إِلَّا بِكَثْرَةِ الصَّلٰوةِ عَلَيَّ ○ وَرُوِيَ
پہچان مجھے صرف اس لئے ہو گی کہ وہ مجھ پر بکثرت درُود بھیجتے تھے ۔ اور
عَنْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهٗ قَالَ مَنْ
نبی اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا ،
صَلّٰى عَلَيَّ مَرَّةً وَّاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا
جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درُود بھیجا اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ

مَرَّاتٍ وَّمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ عَشْرَ مَرَّاتٍ صَلَّى اللّٰهُ

دُرُود بھیجے گا ، اور جس نے مجھ پر دس مرتبہ درُود بھیجا اللہ تعالیٰ اس

عَلَيْهِ مِائَةَ مَرَّةٍ وَّمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ مِائَةَ

پر سو مرتبہ دُرُود بھیجے گا اور جس نے مجھ پر سو مرتبہ

مَرَّةٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ اَلْفَ مَرَّةٍ وَّمَنْ

درُود بھیجا اللہ تعالیٰ اس پر ہزار مرتبہ درود بھیجے گا اور جس

صَلّٰى عَلَيَّ اَلْفَ مَرَّةٍ حَرَّمَ اللّٰهُ جَسَدَهٗ

نے مجھ پر ہزار مرتبہ دُرُود بھیجا ، اللہ تعالیٰ اس کا

عَلَى النَّارِ وَثَبَّتَهٗ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي

جسم آگ پر حرام فرما دے گا اور اس کو دُنیا اور

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ عِنْدَ الْمَسْاَلَةِ

آخرت میں سوال کے وقت قولِ ثابت کے ساتھ ثابت رکھے گا اور

وَاَدْخَلَهُ الْجَنَّةَ وَجَآءَتْ صَلٰوتُهٗ عَلَيَّ

اسے جنّت میں داخل فرمائے گا اور قیامت کے دن مجھ پر

نُوْرًا لَّهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلَى الصِّرَاطِ مَسِيْرَةَ

بھیجا ہوا اس کا دُرُود اس حال میں آئے گا کہ اس کا نُور

خَمْسِمِائَةِ عَامٍ وَّاَعْطَاهُ اللّٰهُ بِكُلِّ صَلٰوةٍ

پُل صراط پر پانچ سو سال کی مسافت تک ہوگا اور اللہ تعالیٰ اسے

صَلَّاهَا عَلَيَّ قَصْرًا فِي الْجَنَّةِ قَلَّ ذٰلِكَ اَوْ

ہر دُرُود کے بدلے جو اس نے مجھ پر بھیجا ہوگا جنّت میں ایک محل عطا کرے گا ، یہ دُرُود

كَثُرَ ○ وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کم ہو یا زیادہ ۔ اور نبیِ اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا :



مَا مِنْ عَبْدٍ صَلّٰى عَلَيَّ اِلَّا خَرَجَتِ الصَّلٰوةُ

جو بندہ مجھ پر درُود بھیجتا ہے اس کا دُرُود تیزی سے اس کے مُنہ

مُسْرِعَةً مِّنْ فِيْهِ فَلَا يَبْقٰى بَرٌّ وَّلَا بَحْرٌ وَّلَا

سے نکلتا ہے ، پھر کوئی جنگل اور دریا مشرق اور مغرب باقی

شَرْقٌ وَّلَا غَرْبٌ اِلَّا وَتَمُرُّ بِهٖ وَتَقُوْلُ اَنَا

نہیں رہتا ، مگر وُہ درُود وہاں گزرتا ہے اور کہتا ہے میں فلاں

صَلٰوةُ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ صَلّٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ

ابن فلاں کا دُرُود ہوں جسے اس نے اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوق

الْمُخْتَارِ خَيْرِ خَلْقِ اللّٰهِ فَلَا يَبْقٰى شَيْءٌ اِلَّا

سے افضل حضرت محمد مصطفٰے پر بھیجا ہے ، پس ہر چیز آپ پر

وَصَلّٰى عَلَيْهِ وَيُخْلَقُ مِنْ تِلْكَ الصَّلٰوةِ

دُرُود بھیجتی ہے ، اور اس درُود سے ایک پرندہ پیدا

طَآئِرٌ لَّهٗ سَبْعُوْنَ اَلْفَ جَنَاحٍ فِي كُلِّ

کیا جاتا ہے جس کے ستّر ہزار بازو ہیں ، ہر بازو میں

جَنَاحٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ رِيْشَةٍ فِي كُلِّ رِيْشَةٍ

ستّر ہزار پر ہیں ہر پر میں ستّر ہزار

سَبْعُوْنَ اَلْفَ رَاْسٍ فِي كُلِّ رَاْسٍ سَبْعُوْنَ

سر ہیں ہر سر میں ستّر ہزار

اَلْفَ وَجْهٍ فِي كُلِّ وَجْهٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ فَمٍ

مُنہ ہیں ہر مُنہ میں ستّر ہزار

فِي كُلِّ فَمٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ لِسَانٍ فِي كُلِّ

زبان ہیں ہر ہیں

لِسَانٍ یُّسَبِّحُ اللّٰهَ تَعَالٰی بِسَبْعِیْنَ اَلْفَ

زبانوں ستّر ہزار سے تسبیح کرتی ہے اللہ تعالےٰ کی

لُغَاتٍ وَّ یَکْتُبُ اللّٰهُ لَهٗ ثَوَابَ ذٰلِكَ كُلِّهٖ ○

ہیں ، اور اللہ تعالیٰ اس سب کا ثواب اس شخص کے لئے لکھ دیتا ہے۔

وَعَنْ عَلِیِّ بْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَّضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے مروی

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

ہے کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا:

مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ یَوْمَ الْجُمُعَةِ مِائَةَ مَرَّةٍ

جس نے جمعہ کے دن مجھ پر سو مرتبہ

جَآءَ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ وَمَعَهٗ نُوْرٌ لَّوْ قُسِّمَ

درود بھیجا ، وہ قیامت کے دن اس حال میں آئے گا کہ اس

ذٰلِكَ النُّوْرُ بَیْنَ الْخَلْقِ كُلِّهِمْ لَوَسِعَهُمْ ○

کے ساتھ ایسا نور ہوگا کہ اگر وہ نور تمام مخلوق میں تقسیم

ذُكِرَ فِیْ بَعْضِ الْاَخْبَارِ مَكْتُوْبٌ عَلٰی سَاقِ

کر دیا جائے تو ان کے لئے کافی ہو ، بعض روایات میں ہے کہ

الْعَرْشِ مَنِ اشْتَاقَ اِلَیَّ رَحِمْتُهٗ وَمَنْ

عرشِ عظیم کے پائے پر لکھا ہے جو میرا مشتاق ہو میں اس

سَاَلَنِیْ اَعْطَیْتُهٗ وَمَنْ تَقَرَّبَ اِلَیَّ بِالصَّلٰوةِ

پر رحم کروں گا اور جو مجھ سے مانگے گا میں اسے عطا کروں گا اور

عَلٰی حَبِیْبِیْ مُحَمَّدٍ غَفَرْتُ لَهٗ ذُنُوْبَهٗ وَلَوْ

جو میرے حبیب محمّد صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر درود بھیج کر میرا قرب



كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ ○ وَرُوِیَ عَنْ بَعْضِ

چاہے گا میں اس کے گناہ بخش دوں گا اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔

الصَّحَابَةِ رِضْوَانُ اللّٰهِ عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ

بعض صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سے مروی ہے:

اَنَّهٗ قَالَ مَا مِنْ مَّجْلِسٍ یُّصَلّٰی فِیْهِ عَلٰی

جس مجلس میں نبیِ اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر درود

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا قَامَتْ

بھیجا جاتا ہے اس سے پاکیزہ

مِنْهُ رَآئِحَةٌ طَیِّبَةٌ حَتّٰی تَبْلُغَ عَنَانَ السَّمَآءِ

خوشبو اٹھتی ہے یہاں تک کہ آسمان کی بلندی تک پہنچتی

فَتَقُوْلُ الْمَلٰٓئِكَةُ هٰذَا مَجْلِسٌ صُلِّیَ فِیْهِ

ہے تو فرشتے کہتے ہیں یہ وہ مجلس ہے جس میں

عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ○ ذُكِرَ فِیْ

نبیِ اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر درود بھیجا گیا ہے

بَعْضِ الْاَخْبَارِ اَنَّ الْعَبْدَ الْمُؤْمِنَ اَوِ الْاَمَةَ

بعض روایات میں ذکر کیا گیا ہے کہ جب ایماندار مرد یا عورت

الْمُؤْمِنَةَ اِذَا بَدَاَ بِالصَّلٰوةِ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ

نبیِ اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر درود شریف بھیجنا شروع

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فُتِحَتْ لَهٗ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَ

کرتے ہیں تو ان کے لیے آسمانوں اور پردوں کے دروازے

السُّرَادِقَاتُ حَتّٰٓی اِلَی الْعَرْشِ فَلَا یَبْقٰی

عرش تک کھول دئیے جاتے ہیں آسمان کا

مَلَكٌ فِي السَّمٰوٰتِ اِلَّا صَلّٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

ہر فرشتہ اللہ تعالیٰ کے حبیب صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر درود

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَسْتَغْفِرُوْنَ لِذٰلِكَ الْعَبْدِ

بھیجتا ہے اور تمام فرشتے اس مرد یا عورت کے لئے دعاء مغفرت

اَوِ الْاَمَةِ مَا شَاءَ اللّٰهُ ۝ وَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ

کرتے ہیں، جس قدر اللہ کو منظور ہوتا ہے۔ حضور سیّد عالم

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ عَسُرَتْ عَلَيْهِ حَاجَةٌ

نورِ مجسّم صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا: جس کے لئے کسی حاجت کا

فَلْيُكْثِرْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيَّ فَاِنَّهَا تَكْشِفُ الْهُمُوْمَ

حصول مشکل ہو جائے اسے مجھ پر کثرت سے درود بھیجنا چاہیے، کیونکہ

وَالْغُمُوْمَ وَالْكُرُوْبَ وَتُكَثِّرُ الْاَرْزَاقَ وَتَقْضِي

درود پاک غم و آلام اور تکالیف کو دور کر دیتا ہے اور رزق کی کثرت

الْحَوَائِجَ ۝ وَعَنْ بَعْضِ الصّٰلِحِيْنَ اَنَّهٗ

اور حاجتوں کے پورا ہونے کا سبب ہے۔ بعض صالحین سے مروی ہے

قَالَ كَانَ لِيْ جَارٌ نَسَّاخٌ فَمَاتَ فَرَاَيْتُهٗ فِي

کہ میرا ایک پڑوسی کاتب تھا، وہ فوت ہوگیا تو میں نے اسے

الْمَنَامِ فَقُلْتُ لَهٗ مَا فَعَلَ اللّٰهُ بِكَ فَقَالَ

خواب میں دیکھا اور پوچھا اللہ تعالیٰ نے تیرے ساتھ کیا معاملہ فرمایا؟

غَفَرَ لِيْ فَقُلْتُ لَهٗ فَبِمَ ذٰلِكَ فَقَالَ كُنْتُ

اس نے کہا مجھے بخش دیا۔ میں نے پوچھا کس سبب سے؟ اس

اِذَا كَتَبْتُ اسْمَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

نے کہا کہ میں جب بھی کسی کتاب میں نبیِّ اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم کا اسمِ پاک



فِيْ كِتَابٍ صَلَّيْتُ عَلَيْهِ فَاَعْطَانِيْ رَبِّيْ مَا لَا

لکھتا تھا تو اس کے ساتھ درود شریف ضرور پڑھتا تھا اللہ تعالیٰ نے مجھے ایسی

عَيْنٌ رَّاَتْ وَلَا اُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا خَطَرَ عَلٰى

نعمتیں دیں جو نہ تو کسی آنکھ نے دیکھیں نہ کسی کان نے سنیں اور نہ

قَلْبِ بَشَرٍ ۝ وَعَنْ اَنَسٍ اَنَّهٗ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

ان کا تصور کسی انسانی دل پر گزرا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ

رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا: تم میں سے کوئی کامل ایماندار

حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ نَّفْسِهٖ وَمَالِهٖ

نہیں ہو گا یہاں تک کہ میں اس کے نزدیک اس کی جان، مال، اولاد،

وَوَلَدِهٖ وَوَالِدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝ وَفِيْ

والد اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ حضرت

حَدِيْثِ عُمَرَ اَنْتَ اَحَبُّ اِلَيَّ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے، یا رسول اللہ! آپ مجھے ہر شے

مِنْ كُلِّ شَيْءٍ اِلَّا نَفْسِيَ الَّتِيْ بَيْنَ جَنْبَيَّ

سے زیادہ محبوب ہیں، سوائے میری جان کے جو میرے دو پہلوؤں کے

فَقَالَ لَهٗ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ لَا تَكُوْنُ

درمیان ہے۔ حضور صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے انہیں فرمایا: تم اس

مُؤْمِنًا حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْكَ مِنْ نَّفْسِكَ

وقت تک کامل مومن نہیں ہو گے جب تک میں تمہارے نزدیک تمہاری جان سے

فَقَالَ عُمَرُ وَالَّذِيْ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ

زیادہ محبوب نہیں ہو جاؤں گا۔ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) نے عرض کیا: اس

لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ نَّفْسِی الَّتِیْ بَیْنَ

ذاتِ اقدس کی قسم جس نے آپ پر قرآن اُتارا! آپ میرے نزدیک میری جان سے بھی زیادہ محبوب

جَنْبَیَّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ

ہیں جو میرے دو پہلوؤں کے درمیان ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَسَلَّمَ اَلْاٰنَ یَا عُمَرُ تَمَّ اِیْمَانُکَ ○ وَقِیْلَ

نے فرمایا: عمر! اب تمہارا ایمان مکمل ہوا ہے۔ اور

لِرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَتٰی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ میں

اَکُوْنُ مُؤْمِنًا وَّفِیْ لَفْظٍ اٰخَرَ مُؤْمِنًا صَادِقًا

کب مومن ہوں گا؟ ایک روایت میں ہے میں مؤمن صادق کب ہوں گا؟

قَالَ اِذَآ اَحْبَبْتَ اللّٰہَ فَقِیْلَ مَتٰی اُحِبُّ اللّٰہَ قَالَ

فرمایا جب تو اللہ تعالیٰ سے محبت رکھے گا عرض کیا گیا میں اللہ تعالیٰ سے کب محبت رکھوں گا؟

اِذَآ اَحْبَبْتَ رَسُوْلَہٗ فَقِیْلَ مَتٰی اُحِبُّ رَسُوْلَہٗ

فرمایا جب تو اس کے رسول سے محبت رکھے گا، عرض کیا گیا: اور اس کے رسول سے کب محبت رکھوں گا؟

قَالَ اِذَا اتَّبَعْتَ طَرِیْقَتَہٗ وَاسْتَعْمَلْتَ بِسُنَّتِہٖ

فرمایا جب تو اُن کے طریقے کی پیروی کرے اُن کی سُنّت پر عمل کرے، ان کی محبت کی بنا پر کسی سے

وَ اَحْبَبْتَ بِحُبِّہٖ وَاَبْغَضْتَ بِبُغْضِہٖ وَوَالَیْتَ

محبت اور ان کے بغض کی بنا پر کسی سے بغض رکھے اور ان کی دوستی

بِوِلَایَتِہٖ وَعَادَیْتَ بِعَدَاوَتِہٖ وَیَتَفَاوَتُ النَّاسُ

کی بنا پر دوستی اور ان کی دشمنی کی بنا پر دشمنی کرے

فِی الْاِیْمَانِ عَلٰی قَدْرِ تَفَاوُتِہِمْ فِیْ مَحَبَّتِیْ وَ

اور لوگ ایمان میں اتنے ہی مختلف ہوں گے جس قدر وہ میری محبت میں مختلف



یَتَفَاوَتُوْنَ فِی الْکُفْرِ عَلٰی قَدْرِ تَفَاوُتِہِمْ فِیْ بُغْضِیْ ○

ہوں گے اور کفر میں اتنے ہی مختلف ہوں گے جس قدر میرے بغض میں

اَلَا لَآ اِیْمَانَ لِمَنْ لَّا مَحَبَّۃَ لَہٗ ○ اَلَا لَآ اِیْمَانَ

مختلف ہوں گے۔ خبردار! اس کا ایمان نہیں جسے محبت نہیں۔ خبردار! اس کا ایمان

لِمَنْ لَّا مَحَبَّۃَ لَہٗ ○ اَلَا لَآ اِیْمَانَ لِمَنْ لَّا مَحَبَّۃَ

نہیں جسے محبت نہیں۔ خبردار! اس کا ایمان نہیں جسے محبت

لَہٗ ○ وَقِیْلَ لِرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ

نہیں۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا گیا

وَسَلَّمَ نَرٰی مُؤْمِنًا یَّخْشَعُ وَمُؤْمِنًا لَّا

کہ ہم دیکھتے ہیں ایک ایماندار خشوع والا ہے اور ایک نہیں ہے

یَخْشَعُ مَا السَّبَبُ فِیْ ذٰلِکَ فَقَالَ مَنْ وَّجَدَ

اس کا سبب کیا ہے؟ فرمایا جو اپنے ایمان کی مٹھاس پاتا

لِاِیْمَانِہٖ حَلَاوَۃً خَشَعَ وَمَنْ لَّمْ یَجِدْھَا

ہے خشوع کرتا ہے اور جو ایمان کی مٹھاس نہیں پاتا وہ خشوع نہیں کرتا

لَمْ یَخْشَعْ فَقِیْلَ بِمَ تُوْجَدُ اَوْ بِمَ تُنَالُ

عرض کیا گیا: وہ چاشنی کس سبب سے پائی جاتی ہے

وَتُکْتَسَبُ قَالَ بِصِدْقِ الْحُبِّ فِی اللّٰہِ

یا حاصل کی جاتی ہے؟ فرمایا: اللہ تعالیٰ کی سچی محبت سے، عرض

فَقِیْلَ وَبِمَ یُوْجَدُ حُبُّ اللّٰہِ اَوْ بِمَ یُکْتَسَبُ

کیا گیا کہ اللہ تعالیٰ کی سچی محبت کس سبب سے پائی جاتی ہے یا حاصل کی جاتی ہے؟

فَقَالَ بِحُبِّ رَسُوْلِہٖ فَالْتَمِسُوْا رِضَاءَ اللّٰہِ

فرمایا: اس کے رسول کی محبت سے، لہٰذا تم اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول

فِي الْجِنَانِ رُؤْيَتَهٗ وَارْزُقْنِيْ صُحْبَتَهٗ وَ

جنّت میں ان کی زیارت سے محروم نہ فرما ، مجھے ان کی صحبت عطا فرما

تَوَفَّنِيْ عَلٰى مِلَّتِهٖ وَاسْقِنِيْ مِنْ حَوْضِهٖ

مجھے ان کی ملّت پر قبض فرما اور مجھے ان کے حوض سے سیراب

مَشْرَبًا رَّوِيًّا سَآئِغًا هَنِيْٓئًا لَّا نَظْمَأُ

کرنے والا حلق سے آسانی سے اُترنے والا اور خوشگوار پانی پلا جس کے

بَعْدَهٗ اَبَدًا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

بعد ہم کبھی پیاسے نہ ہوں ، بیشک تُو ہر ممکن پر قادر ہے ۔

اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْ رُوْحَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّنِّيْ

اے اللہ ! سیّدنا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی رُوح کو

تَحِيَّةً وَّسَلَامًا ○ اَللّٰهُمَّ وَكَمَا اٰمَنْتُ

میری طرف سے تحفہ اور سلام پہنچا ۔ اے اللہ ! جیسے کہ میں سیّدنا

بِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّلَمْ اَرَهٗ فَلَا تَحْرِمْنِيْ

حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر زیارت کیے بغیر ایمان لایا ہوں ،

فِي الْجِنَانِ رُؤْيَتَهٗ ○ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ

پس تُو مجھے جنّت میں ان کے دیدار سے محروم نہ فرما ۔ اے اللہ ! سیّدنا

شَفَاعَةَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْكُبْرٰى وَارْفَعْ

حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی شفاعتِ کبریٰ قبول فرما ،

دَرَجَتَهُ الْعُلْيَا وَاٰتِهٖ سُؤْلَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ

ان کا بلند مرتبہ مزید بلند فرما اور دنیا وآخرت میں ان کا مقصد عطا

وَالْاُوْلٰى كَمَآ اٰتَيْتَ سَيِّدَنَا اِبْرٰهِيْمَ وَسَيِّدَنَا

فرما ، جیسے تُو نے حضرت ابراہیم [illegible]



مُوْسٰى ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

عطا فرمایا - اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت

وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى

محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم اور ان کی آل پر جیسے تُو نے رحمتیں نازل

سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ

فرمائیں حضرت ابراہیم علیہ السّلام اور ان کی آل پر اور

وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا

برکتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم اور

مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ وَ

ان کی آل پر جیسے تُو نے برکت نازل فرمائی سیّدنا ابراہیم علیہ السّلام اور

عَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

ان کی آل پر ، بے شک تُو تعریف اور بزرگی والا ہے ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا

اے اللہ ! رحمت ، سلامتی اور برکت نازل فرما ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ نَّبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ وَسَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ

حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر جو تیرے نبی اور رسول ہیں ، اور

خَلِيْلِكَ وَصَفِيِّكَ وَسَيِّدِنَا مُوْسٰى كَلِيْمِكَ

ہمارے آقا ابراہیم علیہ السّلام پر جو تیرے خلیل اور برگزیدہ ہیں اور سیّدنا موسٰی علیہ السّلام پر

وَنَجِيِّكَ وَسَيِّدِنَا عِيْسٰى رُوْحِكَ وَ

جو تیرے ساتھ کلام اور مناجات کرنے والے ہیں ، اور ہمارے آقا عیسٰی علیہ السّلام

كَلِمَتِكَ وَعَلٰى جَمِيْعِ مَلٰٓئِكَتِكَ وَرُسُلِكَ

جو رُوح اللہ اور کلمۃ اللہ ہیں اور تیرے تمام فرشتوں ، تمام رسولوں

وَ اَنْبِیَآئِكَ وَخِیَرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ وَ
تمام نبیوں تیری مخلوق میں سے تیرے برگزیدہ چنے ہوئے
اَصْفِیَآئِكَ وَخَآصَّتِكَ وَاَوْلِیَآئِكَ مِنْ
حضرات ، تیرے خواص اور زمین و آسمان والوں میں سے
اَهْلِ اَرْضِكَ وَسَمَآئِكَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ
تیرے اولیاء پر ۔ اور اللہ تعالیٰ
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضَآءَ
ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اپنی مخلوق کی
نَفْسِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ
تعداد ، اپنی رضا ، اپنے عرش کے وزن اور اپنے کلمات کی مقدار کے برابر رحمتیں نازل فرمائے
وَكَمَا هُوَ اَهْلُهٗ وَكُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ
اور وہ رحمتیں جو آپ کے شایانِ شان ہیں اور ہر اس وقت جب ذکر کرنیوالے آپ کا ذکر کریں
وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغٰفِلُوْنَ وَعَلٰٓى
اور غفلت والے آپ کے ذکر سے غافل رہیں
اَهْلِ بَيْتِهٖ وَعِتْرَتِهِ الطَّاهِرِيْنَ وَسَلَّمَ
اور آپ کے اہل بیت اور اولادِ پاک پر ۔ اور خوب
تَسْلِيْمًا ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سلام بھیجے سلام بھیجنا ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ
وَّعَلٰٓى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ وَعَلٰى جَمِيْعِ
علیہ وآلہٖ وسلّم آپ کی ازواج مطہرات ، آپ کی اولاد ، تمام
النَّبِيّٖنَ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْمُقَرَّبِيْنَ
انبیاء و مرسلین ملائکہ مقربین اور اللہ تعالیٰ



وَجَمِيْعِ عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ عَدَدَ مَآ
کے تمام نیک بندوں پر ان قطروں کے برابر رحمتیں نازل فرما
اَمْطَرَتِ السَّمَآءُ مُنْذُ بَنَيْتَهَا وَصَلِّ عَلٰى
جو آسمان نے برسائے ، جب سے تو نے انہیں بنایا ہے اور
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَنْبَتَتِ الْاَرْضُ
ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر ان چیزوں کے برابر رحمتیں نازل فرما جو زمین نے
مُنْذُ دَحَوْتَهَا ○ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اُگائی ہیں جب سے تو نے اسے پھیلایا ہے ۔ اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے
عَدَدَ النُّجُوْمِ فِي السَّمَآءِ فَاِنَّكَ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم پر آسمان کے ستاروں کے برابر رحمتیں نازل فرما
اَحْصَيْتَهَا ○ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
کیونکہ تو نے انہیں گنا ہے ۔ اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ
عَدَدَ مَا تَنَفَّسَتِ الْاَرْوَاحُ مُنْذُ خَلَقْتَهَا ○
علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنی رحمتیں نازل فرما کہ روحوں نے تیرے پیدا کرنے کے بعد آج تک جتنے
وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ
سانس لیے ہیں اور رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے پر اس مخلوق کی تعداد میں
وَمَا تَخْلُقُ وَمَآ اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَ
جسے تو نے پیدا کیا اور جسے تو پیدا کرے گا اور جسے تیرا علم محیط ہے
اَضْعَافَ ذٰلِكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِمْ
اور اس سے کئی گنا زیادہ ۔ اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما
عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضَآءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ
ان پر اپنی مخلوق کی تعداد ، اپنی رضا ، اپنے عرش کے وزن ، اپنے

وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمَبْلَغَ عِلْمِكَ وَاٰيَاتِكَ ○
کلمات کی مقدار اور اپنے علم کی وسعت اور اپنی نشانیوں کے مطابق ۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِمْ صَلٰوةً تَفُوْقُ وَ
اے اللہ ! ان پر ایسا درود بھیج جو مخلوق میں سے ان پر
تَفْضُلُ صَلٰوةَ الْمُصَلِّيْنَ عَلَيْهِمْ مِّنَ
تمام درود بھیجنے والوں کے درود سے فوقیت اور
الْخَلْقِ اَجْمَعِيْنَ كَفَضْلِكَ عَلٰى جَمِيْعِ
فضیلت رکھے ، ایسی فضیلت جو تجھے تیری تمام
خَلْقِكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِمْ صَلٰوةً
مخلوق پر ہے ۔ اے اللہ ! ان پر دائمی درود بھیج
دَائِمَةً مُّسْتَمِرَّةَ الدَّوَامِ عَلٰى مَرِّ اللَّيَالِيْ
جو راتوں اور دنوں کے جاری رہنے کے ساتھ ساتھ
وَالْاَيَّامِ مُتَّصِلَةَ الدَّوَامِ لَا انْقِضَآءَ لَهَا
ہمیشہ جاری رہے ، ہمیشہ پے درپے ہو ، اس کی انتہا اور خاتمہ
وَلَا انْصِرَامَ عَلٰى مَرِّ اللَّيَالِيْ وَالْاَيَّامِ
نہ ہو ، راتوں اور دنوں کے جاری رہنے کے ساتھ ساتھ
عَدَدَ كُلِّ وَابِلٍ وَّطَلٍّ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
ہر بارش اور شبنم کے برابر ۔ اے اللہ ! درود بھیج
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّكَ وَسَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ
ہمارے آقا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو تیرے نبی ہیں اور
خَلِيْلِكَ وَعَلٰى جَمِيْعِ اَنْبِيَآئِكَ وَ
سیدنا ابراہیم علیہ السلام پر جو تیرے خلیل ہیں ، تیرے تمام نبیوں پر



اَصْفِيَآئِكَ مِنْ اَهْلِ اَرْضِكَ وَسَمَآئِكَ
اور زمین و آسمان کے باشندوں میں سے تیرے برگزیدہ حضرات پر
عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضَآءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ
تیری مخلوق کی تعداد ، تیری ذات کی رضا ، تیرے عرش کے وزن
عَرْشِكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ وَمُنْتَهٰى عِلْمِكَ
تیرے کلمات کی مقدار ، تیرے علم کی وسعت
وَزِنَةَ جَمِيْعِ مَخْلُوْقَاتِكَ صَلٰوةً مُّكَرَّرَةً
اور تیری تمام مخلوقات کے وزن کے برابر وہ درود جو ہمیشہ
اَبَدًا عَدَدَ مَا اَحْصٰى عِلْمُكَ وَمِلْءَ مَا
پے درپے ہو ۔ ان چیزوں کی تعداد اور پُری کے مطابق جنہیں
اَحْصٰى عِلْمُكَ وَاَضْعَافَ مَا اَحْصٰى عِلْمُكَ
تیرا علم محیط ہے اور ان اشیاء سے کئی گنا زیادہ جن کو تیرا علم محیط ہے ، ایسا درود
صَلٰوةً تَزِيْدُ وَتَفُوْقُ وَتَفْضُلُ صَلٰوةَ الْمُصَلِّيْنَ
جو مخلوق میں سے ان پر تمام درود بھیجنے والوں کے درود سے زیادہ ، فائق اور
عَلَيْهِمْ مِّنَ الْخَلْقِ اَجْمَعِيْنَ كَفَضْلِكَ عَلٰى جَمِيْعِ خَلْقِكَ ○
فضیلت والا ہو جیسے تجھے تمام مخلوق پر فضیلت ہے ۔
ثُمَّ تَدْعُوْ بِهٰذَا الدُّعَآءِ فَاِنَّهٗ مَرْجُوُّ الْاِجَابَةِ
پھر یہ دعا مانگیے ! کیونکہ اس کی مقبولیت کی قوی امید ہے ۔
اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى بَعْدَ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○
اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا ۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجنے کے بعد
اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِمَّنْ لَّزِمَ مِلَّةَ نَبِيِّكَ
اے اللہ ! مجھے ان لوگوں میں سے بنا جنہوں نے تیرے

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَظَّمَ
نبی سیدنا محمد مصطفٰے صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے دین کو لازم پکڑا،

حُرْمَتَہٗ وَاَعَزَّ کَلِمَتَہٗ وَحَفِظَ عَہْدَہٗ وَ
ان کے مرتبے کی تعظیم کی، ان کے ارشاد کی عزّت کی، ان کا عہد و پیمان محفوظ

ذِمَّتَہٗ وَنَصَرَ حِزْبَہٗ وَدَعْوَتَہٗ وَکَثَّرَ
رکھا، ان کی جماعت اور دعوت کی امداد کی، ان کے

تَابِعِیْہِ وَفِرْقَتَہٗ وَوَافٰی زُمْرَتَہٗ وَلَمْ یُخَالِفْ
متبعین اور گروہ کو بڑھایا، ان کی جماعت میں شامل ہوا اور ان کی

سَبِیْلَہٗ وَسُنَّتَہٗ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ
راہ اور سُنّت کی مخالفت نہیں کی۔ اے اللّٰہ! میں تجھ سے ان کی سُنّت

الْاِسْتِمْسَاکَ بِسُنَّتِہٖ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ
سے وابستہ رہنے کی دُعا کرتا ہُوں اور تیری پناہ مانگتا ہوں

الْاِنْحِرَافِ عَمَّا جَآءَ بِہٖ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ
ان کے لائے ہوئے دین سے برگشتہ ہونے سے۔ اے اللّٰہ! میں

اَسْئَلُکَ مِنْ خَیْرِ مَا سَئَلَکَ مِنْہُ سَیِّدُنَا
تجھ سے وہ بھلائی مانگتا ہوں جو تجھ سے تیرے

مُحَمَّدٌ نَّبِیُّکَ وَرَسُوْلُکَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
نبی اور رسول محمد مصطفٰے صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے مانگی،

وَسَلَّمَ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَکَ
اور تیری پناہ مانگتا ہوں اس چیز کے شر سے جس

مِنْہُ سَیِّدُنَا مُحَمَّدٌ نَّبِیُّکَ وَرَسُوْلُکَ صَلَّی اللّٰہُ
سے تیرے نبی اور رسول سیدنا محمد مصطفٰے صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ



عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۝ اَللّٰھُمَّ اعْصِمْنِیْ مِنْ شَرِّ
وسلّم نے پناہ مانگی۔ اے اللّٰہ! تُو مجھے فتنوں کے شر

الْفِتَنِ وَعَافِنِیْ مِنْ جَمِیْعِ الْمِحَنِ وَاَصْلِحْ
سے بچا، مجھے تمام مشقتوں سے محفوظ فرما، میرے

مِنِّیْ مَا ظَھَرَ وَمَا بَطَنَ وَنَقِّ قَلْبِیْ مِنَ
ظاہر اور باطن کو درست فرما، میرے دل کو کینے اور

الْحِقْدِ وَالْحَسَدِ وَلَا تَجْعَلْ عَلَیَّ تِبَاعَۃً
حسد سے پاک فرما اور کسی کا حق مجھ پر لازم

لِّاَحَدٍ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ الْاَخْذَ
نہ فرما۔ اے اللّٰہ! میں تجھ سے دُعا کرتا ہُوں کہ جو چیز

بِاَحْسَنِ مَا تَعْلَمُ وَالتَّرْکَ لِسَیِّیءِ مَا
تیرے علم میں بہترین ہے اسے اپنانے اور جو تیرے علم میں بُری

تَعْلَمُ وَاَسْئَلُکَ التَّکَفُّلَ بِالرِّزْقِ وَ
ہے اسے چھوڑنے کی توفیق دے۔ اور میں تجھ سے روزی پر

الزُّھْدَ فِی الْکَفَافِ وَالْمَخْرَجَ بِالْبَیَانِ
بھروسہ، خرچ میں احتیاط، حق کی وضاحت کی بنا پر

مِنْ کُلِّ شُبْھَۃٍ وَّالْفَلْجَ بِالصَّوَابِ فِیْ
ہر شبہے سے نکلنا، ہر دلیل میں حق و صواب کا

کُلِّ حُجَّۃٍ وَّالْعَدْلَ فِی الْغَضَبِ وَالرِّضَآءِ
پا لینا، خوشی اور ناخوشی میں اعتدال، جس چیز کے ساتھ

وَالتَّسْلِیْمَ لِمَا یَجْرِیْ بِہِ الْقَضَآءُ وَالْاِقْتِصَادَ
قضا جاری ہو چکی ہے اسے تسلیم کرنا، فقر و غنا میں

فِی الْفَقْرِ وَالْغِنٰی وَالتَّوَاضُعَ فِی الْقَوْلِ وَالْفِعْلِ
میانہ روی ، قول و فعل میں عاجزی ، سنجیدگی اور مزاح میں
وَالصِّدْقَ فِی الْجِدِّ وَالْهَزْلِ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنَّ لِیْ
سچائی طلب کرتا ہوں ۔ اے اللہ ! میرے
ذُنُوْبًا فِیْمَا بَیْنِیْ وَبَیْنَكَ وَذُنُوْبًا فِیْمَا
کچھ گناہ وہ ہیں جو میرے اور تیرے درمیان ہیں اور کچھ
بَیْنِیْ وَبَیْنَ خَلْقِكَ ۝ اَللّٰهُمَّ مَا كَانَ لَكَ
گناہ وہ ہیں جو میرے اور تیری مخلوق کے درمیان ہیں اے اللہ ! جو
مِنْهَا فَاغْفِرْهُ وَمَا كَانَ مِنْهَا لِخَلْقِكَ فَتَحَمَّلْهُ
تیرے گناہ ہیں تُو معاف فرما ! اور جو گناہ تیری مخلوق سے متعلق
عَنِّیْ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ اِنَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ ۝
ہیں وہ اپنے ذمّہ کرم پر لے لے ، اور تو مجھے اپنے فضل سے بے نیاز فرمادے ، بیشک تیری مغفرت بہت وسیع ہے
اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ بِالْعِلْمِ قَلْبِیْ (ثَلٰثَ مَرَّاتٍ)
اے اللہ ! میرا دل علم سے روشن فرما ۔ (تین بار پڑھیں)
وَاسْتَعْمِلْ بِطَاعَتِكَ بَدَنِیْ وَخَلِّصْ مِنَ
میرے بدن کو اپنی طاعت میں لگا ۔ میرا باطن فتنوں سے
الْفِتَنِ سِرِّیْ وَاشْغَلْ بِالْاِعْتِبَارِ فِكْرِیْ وَقِنِیْ
پاک فرما ۔ میری فکر کو عبرت حاصل کرنے میں مشغول فرما ۔ مجھے
شَرَّ وَسَاوِسِ الشَّیْطٰنِ وَاَجِرْنِیْ مِنْهُ یَا رَحْمٰنُ
شیطان کے وسوسوں کے شر سے بچا ۔ اور اے بہت ہی مہربان !
حَتّٰی لَا یَكُوْنَ لَهٗ عَلَیَّ سُلْطٰنٌ
مجھے اس سے پناہ دے ، تاکہ اس کا مجھ پر غلبہ نہ ہو

دُعاءِ اختتامِ منزل دیکھو صفحہ ۲۶۳



## اَلْحِزْبُ الثَّانِیْ فِیْ یَوْمِ الثُّلَاثَاءِ

دوسری منزل منگل کے دن پڑھی جائے

نوٹ : منزل شروع کرنے سے پہلے اسماءِ حسنیٰ (ص ۱۸)
اور اسماءِ نبی کریم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (صفحہ ۴۴) اور اس
کے بعد کی دُعاء (صفحہ ۶۳) پڑھیں ۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْۤ اَسْئَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَا تَعْلَمُ وَاَعُوْذُبِكَ
اے اللہ ! میں تجھ سے وہ بھلائی مانگتا ہوں جو تیرے علم میں ہے ، میں تیری پناہ مانگتا ہوں
مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ مِنْ كُلِّ مَا تَعْلَمُ
اس شر سے جو تیرے علم میں ہے اور میں تجھ سے ہر اس گناہ کی مغفرت طلب کرتا ہوں جسے تُو جانتا
اِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا نَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ۝
ہے ، بیشک تُو جانتا ہے اور ہم نہیں جانتے اور تُو تمام غیبوں کا جاننے والا ہے ۔
اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ مِنْ زَمَانِیْ هٰذَا وَاِحْدَاقِ
اے اللہ ! مجھے اس زمانے ، فتنوں کے گھیرنے ، اور جرأت والوں
الْفِتَنِ وَتَطَاوُلِ اَهْلِ الْجُرْاَةِ عَلَیَّ وَاسْتِضْعَافِهِمْ
کے مجھ پر ظلم کرنے اور ان کے مجھے کمزور جاننے سے
اِیَّایَ ۝ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنْكَ فِیْ عِیَاذٍ مَّنِیْعٍ
محفوظ فرما ۔ اے اللہ ! مجھے اپنی تمام مخلوق سے مستحکم پناہ
وَّحِرْزٍ حَصِیْنٍ مِّنْ جَمِیْعِ خَلْقِكَ حَتّٰی
اور مضبوط حفاظت عطا فرما ۔ یہاں تک کہ تُو
تُبَلِّغَنِیْ اَجَلِیْ مُعَافًی ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا
مجھے خیریت کے ساتھ میری موت تک پہنچادے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی
حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر درود بھیج ، آپ پر درود بھیجنے
عَلَیْهِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ
والوں کی تعداد میں ۔ اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْهِ ○
آل پر درود بھیج ان لوگوں کی تعداد میں جنہوں نے آپ پر درود نہیں بھیجا ،
وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا
ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر درود
مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِی الصَّلٰوةُ عَلَیْهِ ○ وَصَلِّ عَلٰی
بھیج جیسے کہ آپ پر درود بھیجنا لائق ہے ۔ اور ہمارے آقا
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا
حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر درود بھیج جیسے کہ آپ
تَجِبُ الصَّلٰوةُ عَلَیْهِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا
پر درود بھیجنا واجب ہے ۔ اور ہمارے آقا حضرت
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَ
محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر درود بھیج جیسے کہ تو نے
اَنْ یُّصَلّٰی عَلَیْهِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
حکم دیا ہے کہ آپ پر درود بھیجا جائے ۔ اور ہمارے آقا حضرت
وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الَّذِیْ نُوْرُهٗ مِنْ نُّوْرِ
محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر درود بھیج جن کا نور بلا واسطہ
الْاَنْوَارِ وَاَشْرَقَ بِشُعَاعِ سِرِّهِ الْاَسْرَارُ ○
نورالٰہی سے پیدا ہوا ۔ اور آپ کی روح کی چمک سے تمام روحیں روشن ہوگئیں ۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ
اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم، آپ کی
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَهْلِ بَیْتِهِ الْاَبْرَارِ
آل پاک اور آپ کے نیکوکار اہل بیت سب پر درود
اَجْمَعِیْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
بھیج ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ
وَّعَلٰی اٰلِهٖ بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدِنِ اَسْرَارِكَ
علیہ وسلم اور ان کی آل پر درود بھیج جو تیرے انوار کا دریا ، تیرے اسرار
وَلِسَانِ حُجَّتِكَ وَعَرُوْسِ مَمْلَكَتِكَ
کی کان ، تیری دلیل کے ترجمان ، تیری مملکت کے دولہا ،
وَاِمَامِ حَضْرَتِكَ وَخَاتَمِ اَنْبِیَآئِكَ صَلٰوةً
تیری بارگاہ کے امام اور تیرے انبیاء کے ختم ہیں ، ایسا درود
تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ وَتَبْقٰی بِبَقَآئِكَ صَلٰوةً
جو تیری ہمیشگی کے ساتھ ہمیشہ اور تیری بقا کے ساتھ باقی رہے ،
تُرْضِیْكَ وَتُرْضِیْهِ وَتَرْضٰی بِهَا عَنَّا یَا
اے رب العلمین ! ایسا درود جو تجھے اور انہیں راضی کردے اور تو اس
رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ○ اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَمِ
کے سبب ہم سے راضی ہوجائے ۔ اے اللہ ! اے حل و حرم کے مالک
وَرَبَّ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ
مشعرالحرام ، عزت والے گھر اور
وَرَبَّ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ اَبْلِغْ لِسَیِّدِنَا وَ
رکن و مقام ابراہیم کے پروردگار ! ہمارے آقا و

مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِّنَّا السَّلَامَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو ہمارا سلام پہنچا۔ اے اللہ! ہمارے

عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاَوَّلِیْنَ

آقا و مولا اور تمام اوّلین و آخرین کے سردار محمد مصطفےٰ صلی اللہ

وَالْاٰخِرِیْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیج۔ اے اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ فِیْ كُلِّ وَقْتٍ وَّحِیْنٍ ۝

پر ہر وقت اور ہر زمانے میں درود بھیج۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر

فِی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اَللّٰهُمَّ

فرشتوں کے بلند گروہ میں قیامت کے دن تک رحمتیں نازل فرما۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ حَتّٰی تَرِثَ

ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر رحمتیں نازل فرما یہاں

الْاَرْضَ وَمَنْ عَلَیْهَا وَاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ ۝

تک کہ تو زمین اور اس پر رہنے والوں کا وارث بنے، اور تو بہترین وارث ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

اے اللہ! درود بھیج ہمارے آقا نبیِّ اُمّی حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی

اور آپ کی آل پر جیسے تو نے سیّدنا

سَیِّدِنَا اِبْرٰهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ط

ابراہیم علیہ السلام پر درود بھیجا ہے۔ بے شک تو ...



وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ كَمَا

اور برکت نازل فرما ہمارے آقا نبی اُمّی حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

بَارَكْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرٰهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ

پر جیسے تو نے برکت نازل کی سیّدنا ابراہیم علیہ السلام پر۔ بیشک تو تعریف اور

مَّجِیْدٌ ۝ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِهٖ

اور ان کی آل پر ان اشیاء کی گنتی کے برابر جنہیں تیرا علم محیط

عِلْمُكَ وَجَرٰی بِهٖ قَلَمُكَ وَسَبَقَتْ بِهٖ

ہے، تیرے قلم نے انہیں لکھا اور اس سے پہلے ان کے متعلق تیرا

مَشِیْئَتُكَ وَصَلَّتْ عَلَیْهِ مَلٰٓئِكَتُكَ

ارادہ ہو چکا اور اتنی تعداد میں کہ فرشتوں نے حضورِ اقدس پر

صَلٰوةً دَآئِمَةً بِدَوَامِكَ بَاقِیَةً بِفَضْلِكَ

درود بھیجا ایسا درود کہ تیرے دوام کے ساتھ ہمیشہ رہے اور تیرے

وَاِحْسَانِكَ اِلٰٓی اَبَدِ الْاَبَدِ اَبَدًا لَّا نِهَایَةَ

فضل و احسان کے ساتھ ابد الآباد تک ہمیشہ باقی رہے کہ اس کی

لِاَبَدِیَّتِهٖ وَلَا فَنَآءَ لِدَیْمُوْمِیَّتِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ

ہمیشگی کی نہ انتہا ہو اور نہ فنا۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا

ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر

مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَاَحْصَاهُ

درود بھیج ان اشیاء کی تعداد میں جن کا تیرے علم نے احاطہ کیا، تیری کتاب نے

كِتَابُكَ وَشَهِدَتْ بِهٖ مَلٰٓئِكَتُكَ وَارْضَ
ضبط کیا اور تیرے فرشتوں نے ان کی گواہی دی اور تو راضی ہو

عَنْ اَصْحَابِهٖ وَارْحَمْ اُمَّتَهٗ اِنَّكَ حَمِيْدٌ
آپ کے ساتھیوں سے اور آپ کی اُمّت پر رحم فرما، بیشک تُو تعریف والا اور

مَّجِيْدٌ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! درُود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى جَمِيْعِ اَصْحٰبِ
آپ کی آل اور آپ کے تمام اصحاب پر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا
اے اللہ! درُود بھیج ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ
حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر جیسے تُو نے

عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا
درُود بھیجا حضرت ابراہیم علیہ السلام پر، اور اے اللہ! برکت

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا
اور آپ کی آل پر جیسے تُو نے برکت نازل فرمائی سیّدنا

اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ
ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر، تمام جہانوں

فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط ○
میں، بے شک تُو تعریف اور بزرگی والا ہے



اَللّٰهُمَّ بِخُشُوْعِ الْقَلْبِ عِنْدَ السُّجُوْدِ لَكَ
اے اللہ! تجھے سجدہ کرتے وقت دل کی عاجزی کے ساتھ میرے

يَاسَيِّدِىْ بِغَيْرِ جُحُوْدٍ وَّبِكَ يَآ اَللّٰهُ
آقا! بغیر انکار کے اور تیری امداد کے ساتھ۔ اے اللہ!

يَاجَلِيْلُ فَلَاشَیْءَ يُدَانِيْكَ فِىْ غَلِيْظِ
اے بزرگ و برتر! کوئی چیز بھی وعدوں کی پختگی میں تیرے قریب نہیں

الْعُهُوْدِ وَبِكُرْسِيِّكَ الْمُكَلَّلِ بِالنُّوْرِ اِلٰى
اور تیری کُرسی کے وسیلے سے جس کا نُور سے جڑاؤ کیا گیا ہے، تیرے

عَرْشِكَ الْعَظِيْمِ الْمَجِيْدِ وَبِمَا كَانَ
بزرگی والے عرشِ عظیم تک اور اس چیز کے

تَحْتَ عَرْشِكَ حَقًّا قَبْلَ اَنْ تَخْلُقَ
وسیلے سے جو فی الواقع تیرے عرش کے نیچے تھی پہلے

السَّمٰوٰتِ وَصَوْتِ الرُّعُوْدِ لَكَ اِذْ كُنْتَ
اس سے کہ تو آسمانوں کو پیدا کرے اور تیرے حکم کے تحت پیدا ہونے والی

مِثْلَ مَالَمْ تَزَلْ قَطُّ اِلٰهًا عُرِفْتَ
بجلیوں کی آواز کے طفیل، کیونکہ تو ماضی کی طرح اب بھی

بِالتَّوْحِيْدِ فَاجْعَلْنِىْ مِنَ الْمُحِبِّيْنَ
معبود ہے، توحید کے ساتھ پہچانا گیا، پس تُو مجھے ان لوگوں

الْمَحْبُوْبِيْنَ الْمُقَرَّبِيْنَ الْعَارِفِيْنَ
میں سے بنا جو تیرے محب ہیں، محبوب ہیں، مقرب، عارف اور

الْعَاشِقِيْنَ لَكَ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ
تیرے عاشق ہیں۔ یا اللہ! یا اللہ! یا اللہ!

يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ يَاوَدُوْدُ

یا اللہ ! یا اللہ ! یا اللہ ! یا اللہ ! یا اللہ ! اے محبّت والے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم

عَدَدَ مَآ اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

پر اتنی تعداد میں درود بھیج جتنی اشیاء کو تیرا علم محیط ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے

عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَحْصَاهُ

آقا و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود

كِتَابُكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

بھیج جتنی چیزوں کا تیری کتاب نے احاطہ کیا ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت

مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا نَفَذَتْ بِهٖ قُدْرَتُكَ ○ اَللّٰهُمَّ

محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنی چیزوں پر تیری قدرت نافذ ہو چکی ہے ۔ اے

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا

اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج

خَصَّصَتْهُ اِرَادَتُكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

جتنی چیزوں کو تیرے ارادے نے خاص کیا ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا

سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا تَوَجَّهَ

و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج ، جتنے لوگوں کی

اِلَيْهِ اَمْرُكَ وَنَهْيُكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

طرف تیرا امر اور تیری نہی متوجّہ ہوتی ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا

سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا وَسِعَهٗ

و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنی اشیاء کا



سَمْعُكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

تیرے سُننے نے احاطہ کیا ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت

مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَحَاطَ بِهٖ بَصَرُكَ ○ اَللّٰهُمَّ

محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنی اشیاء کا تیرے دیکھنے نے احاطہ کیا ہے ۔

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا

اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود

ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

بھیج جتنے لوگوں نے حضور کو یاد کیا ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و

سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا غَفَلَ عَنْ

مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنے لوگ

ذِكْرِهِ الْغٰفِلُوْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

آپ کی یاد سے غافل ہیں ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ قَطْرِ الْاَمْطَارِ ○

حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنے بارشوں کے قطرے ہیں ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ

اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے

اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ

درود بھیج جتنے درختوں کے پتّے ہیں ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت

مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ دَوَآبِّ الْقِفَارِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنے جنگل کے چوپائے ہیں ۔ اے اللہ

عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ دَوَآبِّ الْبِحَارِ ○

ہمارے آقا و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم پر اتنے درود بھیج جتنے دریاؤں کے جانور ہیں ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ
اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر اتنے درود بھیج
مِیَاہِ الْبِحَارِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا
جتنے سمندروں کے پانی ہیں ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت
مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَظْلَمَ عَلَیْہِ الَّیْلُ وَاَضَآءَ عَلَیْہِ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اتنے درود بھیج جتنی چیزوں پر رات کی تاریکی چھاتی ہے
النَّھَارُ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ
اور دن کی روشنی ان پر واقع ہوتی ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ
بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ
صلی اللہ علیہ وسلم پر صبح و شام درود بھیج ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت
مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ الرِّمَالِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اتنے درود بھیج جتنے ریت کے ذرّے ہیں ۔ اے اللہ ! ہمارے
عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ النِّسَآءِ
آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اتنے درود
وَالرِّجَالِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ
بھیج جتنی عورتیں اور مرد ہیں ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت
مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ رِّضَآءَ نَفْسِکَ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اپنی ذات کی رضا کے مطابق درود بھیج ۔ اے اللہ ! ہمارے
عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ مِّدَادَ کَلِمَاتِکَ ○
آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اپنے کلمات کی مقدار کے مطابق درود بھیج
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر



مِّلْءَ سَمٰوٰتِکَ وَاَرْضِکَ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی
اپنے آسمانوں اور زمین کی پُری کے برابر درود بھیج ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا و
سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ زِنَۃَ عَرْشِکَ ○
مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اپنے عرش کے وزن کے برابر درود بھیج ۔
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر اتنے درود بھیج
عَدَدَ مَخْلُوْقَاتِکَ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی
جتنی تیری مخلوق کی تعداد ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا
سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلَوَاتِکَ ○
و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر افضل ترین درود بھیج
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ ○ اَللّٰھُمَّ
اے اللہ ! نبیِّ رحمت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیج ۔ اے اللہ !
صَلِّ عَلٰی شَفِیْعِ الْاُمَّۃِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ
درود بھیج اُمّت کی شفاعت کرنے والی ہستی پر ۔ اے اللہ ! درود بھیج
عَلٰی کَاشِفِ الْغُمَّۃِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی
غم کے دور کرنے والے پر ۔ اے اللہ ! درود بھیج کفر کی
مُجْلِی الظُّلْمَۃِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَوْلَی
تاریکی دور کرنے والے پر ۔ اے اللہ ! درود بھیج صاحب نعمت
النِّعْمَۃِ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُؤْتِی الرَّحْمَۃِ ○
پر ۔ اے اللہ ! درود بھیج رحمت کے دینے والے پر ۔
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی صَاحِبِ الْحَوْضِ الْمَوْرُوْدِ ○
اے اللہ ! درود بھیج صاحب حوضِ کوثر پر جس پر تمام اُمّت اُترے گی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ ○
اے اللہ! درود بھیج صاحبِ مقامِ محمود پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ اللِّوَآءِ الْمَعْقُوْدِ ○
اے اللہ! درود بھیج باندھے ہوئے جھنڈے والے پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْمَكَانِ الْمَشْهُوْدِ ○
اے اللہ! درود بھیج اس مکان والے پر جہاں (سیّدِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم شبِ معراج حاضر کئے گئے)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمَوْصُوْفِ بِالْكَرَمِ وَالْجُوْدِ ○
اے اللہ! اس ذاتِ اقدس پر رحمت نازل فرما جو جود و کرم سے متصف ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ فِى السَّمَآءِ سَيِّدُنَا
اے اللہ! اس ذاتِ کریم پر رحمت نازل فرما جو آسمانوں میں سیّدنا
مَحْمُوْدٌ وَّ فِى الْاَرْضِ سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ ○
محمود ہیں اور زمین میں سیّدنا محمّد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الشَّامَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما مُہرِ نبوّت کے نشان والے پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْعَلَامَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ نشانی پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمَوْصُوْفِ بِالْكَرَامَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما اس ذاتِ والا پر جو بزرگی سے موصوف ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمَخْصُوْصِ بِالزَّعَامَةِ ○
اے اللہ! ان پر رحمت نازل فرما جو سرداری سے خاص کئے گئے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ كَانَ تُظِلُّهُ
اے اللہ! ان پر رحمت نازل فرما جن پر بادل سایہ کرتا



الْغَمَامَةُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ كَانَ
تھا۔ اے اللہ! ان پر درود بھیج جو پیچھے والوں
يَرٰى مَنْ خَلْفَهٗ كَمَا يَرٰى مَنْ
کو ایسے ہی دیکھتے تھے جیسے آگے والوں کو دیکھتے
اَمَامَهٗ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى
تھے۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما شفاعت
الشَّفِيْعِ الْمُشَفَّعِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ○
کرنے والے پر جن کی شفاعت قیامت کے دن مقبول ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الضَّرَاعَةِ ○
اے اللہ! اس ذاتِ مقدّس پر رحمت نازل فرما جو تیری بارگاہ میں عجز و زاری کرنے والے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الشَّفَاعَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ شفاعت پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْوَسِيْلَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ وسیلہ پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْفَضِيْلَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ فضیلت پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الدَّرَجَةِ الرَّفِيْعَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ بلند مرتبہ پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْهِرَاوَةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ عصا پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ النَّعْلَيْنِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ نعلین پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْحُجَّةِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما قطعی دلیل والے پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْبُرْهَانِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما روشن دلیل والے پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ السُّلْطَانِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ غلبہ پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ التَّاجِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ تاج پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْمِعْرَاجِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ معراج پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ الْقَضِيْبِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحبِ تلوار پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَاكِبِ النَّجِيْبِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما اصیل اونٹنی کے سوار پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَاكِبِ الْبُرَاقِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما براق کے سوار پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُخْتَرِقِ السَّبْعِ الطِّبَاقِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما ساتوں آسمانوں کو چیر کر گزر جانے والے پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الشَّفِيْعِ فِيْ جَمِيْعِ الْاَنَامِ ○
اے اللہ! تمام مخلوق کی شفاعت کرنے والے پر رحمت نازل فرما۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ سَبَّحَ فِيْ كَفِّهِ الطَّعَامُ ○
اے اللہ! ان پر رحمت نازل فرما جن کی ہتھیلی میں طعام نے تسبیح کی۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ بَكٰى اِلَيْهِ الْجِذْعُ وَ
اے اللہ! رحمت نازل فرما جن کی محبت میں ستونِ حنّانہ رویا اور جن کے
حَنَّ لِفِرَاقِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ تَوَسَّلَ
فراق میں اس نے گریہ وزاری کی۔ اے اللہ! ان پر رحمت نازل فرما جن کو جنگل کے
بِهٖ طَيْرُ الْفَلَاةِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ سَبَّحَتْ
پرندوں نے وسیلہ بنایا۔ اے اللہ! ان پر رحمت نازل فرما جن کی ہتھیلی
فِيْ كَفِّهِ الْحَصَاةُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ تَشَفَّعَ
میں کنکریوں نے تسبیح پڑھی۔ اے اللہ! ان پر رحمت نازل فرما
اِلَيْهِ الظَّبْيُ بِاَفْصَحِ الْكَلَامِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
جن سے ہرنی نے فصیح گفتگو میں شفاعت طلب کی۔ اے اللہ! رحمت
عَلٰى مَنْ كَلَّمَهُ الضَّبُّ فِيْ مَجْلِسِهٖ مَعَ
نازل فرما ان پر جن سے گوہ نے گفتگو کی جہاں آپ اپنے
اَصْحَابِهِ الْاَعْلَامِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْبَشِيْرِ
جلیل القدر صحابہ کے ساتھ بیٹھے تھے۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما خوشخبری
النَّذِيْرِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ ○
اور ڈر سنانے والے پر۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما روشن چراغ پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ شَكٰى اِلَيْهِ الْبَعِيْرُ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما ان پر جن کے پاس اونٹ نے شکایت کی۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ تَفَجَّرَ مِنْ بَيْنِ
اے اللہ! رحمت نازل فرما ان پر جن کی انگلیوں سے صاف
اَصَابِعِهِ الْمَاءُ النَّمِيْرُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
پانی جاری ہوا۔ اے اللہ! رحمت نازل

الطَّاهِرِ الْمُطَهَّرِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ
فرما ان پر جو پاک ہیں اور پاک رکھے گئے ہیں۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما
الْاَنْوَارِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنِ انْشَقَّ لَهُ
نوروں کے نور پر۔ اے اللہ! درود بھیج ان پر جن کے لیے چاند
الْقَمَرُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الطَّيِّبِ الْمُطَيَّبِ ○
دو ٹکڑے ہو گیا۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما خوشبو والے معطر بنائے گئے پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الرَّسُوْلِ الْمُقَرَّبِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما رسول مقرب پر
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْفَجْرِ السَّاطِعِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما روشن صبح پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى النَّجْمِ الثَّاقِبِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما تابندہ ستارے پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما محکم دستاویز پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نَذِيْرِ اَهْلِ الْاَرْضِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما زمین والوں کے ڈرانے والے پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الشَّفِيْعِ يَوْمَ الْعَرْضِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما قیامت کے دن شفاعت کرنیوالے پر
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى السَّاقِيْ لِلنَّاسِ مِنَ الْحَوْضِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما ساقی کوثر پر
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ لِوَاءِ الْحَمْدِ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما صاحب لواء الحمد پر۔



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمُشَمِّرِ عَنْ سَاعِدِ الْجِدِّ ○
اے اللہ! رحمت نازل فرما کوشش کے بازو سے آستین اوپر چڑھانے والے پر۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمُسْتَعْمِلِ فِيْ مَرْضَاتِكَ
اے اللہ! رحمت نازل فرما ان پر جو تیری رضا کے لیے انتہائی کوشش صرف
غَايَةَ الْجُهْدِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى النَّبِيِّ
کرنے والے ہیں۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما نبوت کے
الْخَاتِمِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الرَّسُوْلِ
ختم کرنیوالے نبی پر۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما رسالت کو
الْخَاتِمِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْمُصْطَفٰى
ختم کرنیوالے رسول پر۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما برگزیدہ اور تیری
الْقَائِمِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَسُوْلِكَ
فرمانبرداری میں قائم ہستی پر۔ اے اللہ! رحمت نازل فرما اپنے رسول
اَبِي الْقَاسِمِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ
ابو القاسم پر۔ اے اللہ! صاحب آیات پر رحمتیں
الْاٰيَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ
نازل فرما۔ اے اللہ! راہنمائیوں والے رسول پر
الدَّلَالَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ
رحمتیں نازل فرما۔ اے اللہ! صاحب اشارات پر
الْاِشَارَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ
رحمتیں نازل فرما۔ اے اللہ! صاحب کرامات پر
الْكَرَامَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ
رحمتیں نازل فرما۔ اے اللہ! نشانیوں والے رسول پر

الْعَلَامَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

روشن دلائل والے نبی پر رحمتیں نازل فرما ۔ اے اللہ !

الْبَيِّنَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

صاحب معجزات پر رحمتیں نازل فرما ۔ اے اللہ !

الْمُعْجِزَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى صَاحِبِ

خلاف عادت امور (معجزات) والے نازل فرما ۔ اے اللہ !

خَوَارِقِ الْعَادَاتِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

نبی پر رحمتیں نازل فرما ۔ اے اللہ ! اس نبی پر رحمتیں

مَنْ سَلَّمَتْ عَلَيْهِ الْاَحْجَارُ ○ اَللّٰهُمَّ

نازل فرما جنہیں پتھروں نے سلام کیا ۔ اے اللہ !

صَلِّ عَلٰى مَنْ سَجَدَتْ بَيْنَ يَدَيْهِ الْاَشْجَارُ ○

اس نبی پر رحمتیں نازل فرما جن کے آگے درختوں نے سجدہ کیا ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ تَفَتَّقَتْ مِنْ نُّوْرِهِ

اے اللہ ! اس رسول پر رحمتیں نازل فرما جن کے نور سے پھول

الْاَزْهَارُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ طَابَتْ

کھلے ۔ اے اللہ ! اس نبی پر رحمتیں نازل فرما جن کی

بِبَرَكَتِهِ الثِّمَارُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنِ

برکت سے پھل شیریں ہوتے ۔ اے اللہ ! اس نبی پر رحمتیں نازل

اخْضَرَّتْ مِنْ بَقِيَّةِ وَضُوْئِهِ الْاَشْجَارُ ○

فرما جن کے وضو کے باقی ماندہ پانی سے درخت سرسبز ہوگئے ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ فَاضَتْ مِنْ نُّوْرِهِ

اے اللہ ! اُس نبی پر رحمتیں نازل فرما جن کے نور سے



جَمِيْعُ الْاَنْوَارِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ

تمام نور ظاہر ہوئے ۔ اے اللہ ! اس نبی پر رحمتیں نازل

بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُحَطُّ الْاَوْزَارُ ○ اَللّٰهُمَّ

فرما جن پر درود بھیجنے سے گناہ معاف کیے جاتے ہیں ۔ اے اللہ !

صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُنَالُ مَنَازِلُ

اس نبی پر رحمتیں نازل فرما جن پر درود بھیجنے سے نیکوں کے

الْاَبْرَارِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ

مرتبے حاصل کیے جاتے ہیں ۔ اے اللہ ! اس نبی پر رحمتیں نازل فرما

عَلَيْهِ يُرْحَمُ الْكِبَارُ وَالصِّغَارُ ○ اَللّٰهُمَّ

جن پر درود بھیجنے سے بڑوں اور چھوٹوں پر رحم کیا جاتا ہے ۔ اے اللہ ! اس

صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ نَتَنَعَّمُ فِيْ

نبی پر رحمتیں نازل فرما جن پر درود بھیجنے سے ہم دُنیا اور

هٰذِهِ الدَّارِ وَفِيْ تِلْكَ الدَّارِ ○ اَللّٰهُمَّ

آخرت میں نعمتیں پاتے ہیں ۔ اے اللہ !

صَلِّ عَلٰى مَنْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ تُنَالُ

اس نبی پر رحمتیں نازل فرما جن پر درود بھیجنے سے

رَحْمَةُ الْعَزِيْزِ الْغَفَّارِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

غالب ، بہت بخشنے والے کی رحمت حاصل کی جاتی ہے ۔ اے اللہ ! رحمتیں

الْمَنْصُوْرِ الْمُؤَيَّدِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

نازل فرما اس نبی پر جنہیں نصرت و قوت دی گئی ۔ اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما

الْمُخْتَارِ الْمُمَجَّدِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

برگزیدہ ، بزرگی دئیے گئے نبی پر ۔ اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما

سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی
ہمارے آقا و مولا محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر۔ اے اللہ! رحمتیں نازل فرما
مَنْ کَانَ اِذَا مَشٰی فِی الْبَرِّ الْاَقْفَرِ تَعَلَّقَتِ
اس نبی پر جب وہ بے آب و گیاہ جنگل میں چلتے تھے تو وحشی جانور ان کے
الْوُحُوْشُ بِاَذْیَالِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَیْهِ
دامن سے لپٹ جاتے تھے۔ اے اللہ! اپنے حبیب،
وَعَلٰٓی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا
آپ کی آل اور آپ کے صحابہ پر رحمتیں نازل فرما اور خوب خوب سلامتی نازل فرما
وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝
اور تمام تعریفیں سب جہانوں کے پالنے والے اللہ کے لیے۔

## اِبْتِدَآءُ الرُّبْعِ الثَّانِیْ

دوسرے چوتھائی حصے کی ابتدا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰی حِلْمِهٖ بَعْدَ عِلْمِهٖ وَ
تمام تعریفیں اللہ کے لیے اس کے حلم پر باوجود اس کے
عَلٰی عَفْوِهٖ بَعْدَ قُدْرَتِهٖ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ
علم کے اور اس کے معاف کرنے پر باوجود قدرت کے۔ اے اللہ! میں تیری
اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْفَقْرِ اِلَّآ اِلَیْكَ ۝ وَمِنَ
پناہ مانگتا ہوں محتاجی سے، مگر تیری طرف اور ذلیل
الذُّلِّ اِلَّا لَكَ وَمِنَ الْخَوْفِ اِلَّا مِنْكَ ۝
ہونے سے مگر تیرے آگے اور خوف سے مگر تجھ سے۔
وَاَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَقُوْلَ زُوْرًا ۝ اَوْ اَغْشٰی
اور تیری پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ میں جھوٹ بولوں یا



فُجُوْرًا ۝ اَوْ اَکُوْنَ بِكَ مَغْرُوْرًا ۝ وَاَعُوْذُ بِكَ
بدکاری کا ارتکاب کروں یا تیرے فضل پر مغرور ہوجاؤں۔ اور تیری پناہ مانگتا
مِنْ شَمَاتَةِ الْاَعْدَآءِ وَعُضَالِ الدَّآءِ وَ
ہوں دشمنوں کی خوشی سے اور لاعلاج بیماری سے
خَیْبَةِ الرَّجَآءِ وَزَوَالِ النِّعْمَةِ وَفُجَآءَةِ النِّقْمَةِ
اور امید کی ناکامی اور نعمت کے زائل ہونے اور اچانک مصیبت کے آجانے سے۔
[اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ عَلَیْهِ
اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم پر
وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ حَبِیْبُكَ] (ثَلٰثًا) ۝
اور ان پر سلامتی نازل فرما اور ہماری طرف سے انہیں وہ جزا عطا فرما جس کے وہ لائق ہیں تیرے حبیب ہیں (تین مرتبہ پڑھیے)
[اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرٰهِیْمَ وَسَلِّمْ عَلَیْهِ
اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا ابراہیم علیہ السّلام پر اور ان پر سلامتی
وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ خَلِیْلُكَ] (ثَلٰثًا) ۝
نازل فرما اور انہیں وہ جزا عطا فرما جس کے وہ لائق ہیں تیرے خلیل ہیں۔ (تین مرتبہ پڑھیے)
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ
اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم پر اور
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ وَرَحِمْتَ
ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم کی آل پر جیسے تُو نے رحمتیں، مہربانیاں
وَبَارَکْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرٰهِیْمَ فِی
اور برکتیں نازل فرمائیں ہمارے آقا ابراہیم علیہ السّلام پر تمام
الْعٰلَمِیْنَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ط عَدَدَ
جہانوں میں، بے شک تُو تعریف کیا ہوا بزرگی والا ہے۔ اپنی

خَلْقِكَ وَرِضٰى نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ

مخلوق کی تعداد، اپنی ذات کی رضا، اپنے عرش کے وزن اور اپنے

وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

کلمات کی سیاہی کے مطابق ۔ اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ○

آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ان لوگوں کی تعداد میں جنہوں نے آپ پر درود بھیجا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَنْ

اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر

لَّمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

ان لوگوں کی تعداد میں جنہوں نے آپ پر درود نہیں بھیجا۔ اے اللہ! رحمتیں نازل فرما

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا صُلِّيَ عَلَيْهِ ○

ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ان درودوں کی تعداد میں جو آپ پر بھیجے گئے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ان درودوں سے

اَضْعَافَ مَا صُلِّيَ عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ

کئی گنا زیادہ جو آپ پر بھیجے گئے۔ اے اللہ! ہمارے

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ ○

آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمتیں نازل فرما جتنے کے آپ لائق ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمتیں نازل فرما جیسے

كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ ○ (دعاء اختتام منزل دیکھو صفحہ ۲۶۳، ۲۶۴)

تُو محبوب رکھتا ہے اور ان کے لیے تو پسند فرماتا ہے۔



# اَلْحِزْبُ الثَّالِثُ فِيْ يَوْمِ الْاَرْبِعَاءِ

تیسری منزل بدھ کے دن پڑھی جائے

نوٹ: منزل شروع کرنے سے پہلے اسماء باری تعالیٰ صفحہ ۱۸ اور اسماء نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صفحہ ۴۴ اور اس کے بعد کی دعا صفحہ ۶۳ پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم

فِي الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى جَسَدِهٖ فِي الْاَجْسَادِ

کی روح پر روحوں میں اور آپ کے جسم اقدس پر جسموں میں

وَعَلٰى قَبْرِهٖ فِي الْقُبُوْرِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

اور آپ کے مزار انور پر قبروں میں اور آپ کی آل پر اور آپ کے اصحاب پر اور

وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سلامتی نازل فرما۔ اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت

كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذّٰكِرُوْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر جب بھی یاد کرنیوالے آپ کو یاد کریں۔ اے اللہ! ہمارے آقا

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ

حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمتیں نازل فرما جب بھی غفلت والے آپ

الْغٰفِلُوْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ

کے ذکر سے غفلت کریں۔ اے اللہ! رحمتیں اور برکت نازل فرما ہمارے

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاَزْوَاجِهٖ

آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم نبیّ اُمّی، آپ کی ازواج مطہرات

اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ ذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ
امہات المؤمنین، آپ کی اولاد اور اہلِ بیت پر

صَلٰوةً وَّ سَلَامًا لَّا يُحْصٰى عَدَدُهُمَا وَلَا
اتنی رحمتیں اور سلام جن کا شمار نہ کیا جا سکے اور

يُقْطَعُ مَدَدُهُمَا ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا
جن کی زیادتی منقطع نہ ہو، اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے

مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَاَحْصَاهُ
آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم پر ان اشیاء کی تعداد میں جن کا تیرے علم نے احاطہ کیا اور تیری

كِتَابُكَ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًى وَّ لِحَقِّهٖ
کتاب نے ضبط کیا، ایسی رحمتیں جو تیری رضا کا باعث

اَدَآءً وَّ اَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ
اور ان کے حق کی ادائی ہوں، اور آپ کو مقامِ وسیلہ، فضیلت اور بلند درجہ

الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ اللّٰهُمَّ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ
عطا فرما اور اے اللہ! آپ کو مقامِ محمود پر

الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ
فائز فرما جس کا تُو نے آپ سے وعدہ فرمایا ہے اور ہماری طرف سے آپ کو وہ جزا عطا فرما

وَعَلٰى جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَ
جس کے آپ لائق ہیں اور آپ کے بھائیوں انبیاء پر

الصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۝
اور صدّیقین، شہیدوں اور اولیاء پر۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَنْزِلْهُ
اے اللہ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم



الْمُنْزَلَ الْمُقَرَّبَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ
پر اور آپ کو قرب والی منزل پر قیامت کے دن فائز فرما۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۝ اَللّٰهُمَّ تَوِّجْهُ
رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم پر۔ اے اللہ!

بِتَاجِ الْعِزِّ وَالرِّضَا وَالْكَرَامَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ
آپ کو عزّت، خوشنودی اور کرامت کا تاج عطا فرما۔ اے اللہ!

اَعْطِ لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ مَا سَاَلَكَ
ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے جو کچھ تجھ سے اپنے لیے مانگا اس کا افضل انہیں

لِنَفْسِهٖ وَاَعْطِ لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ
عطا فرما اور ہمارے آقا محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو وہ افضل مرتبہ

مَا سَاَلَكَ لَهٗ اَحَدٌ مِّنْ خَلْقِكَ وَاَعْطِ
عطا فرما جو تیری کسی مخلوق نے آپ کے لیے تجھ سے طلب کیا اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے

لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ مَآ اَنْتَ مَسْئُوْلٌ
صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو وہ افضل مقام عطا فرما جو تجھ سے آپ

لَهٗ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
کے لیے قیامت تک مانگا جائے گا۔ اے اللہ!

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ سَيِّدِنَا اٰدَمَ وَ سَيِّدِنَا
رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم، ہمارے آقا حضرت

نُوْحٍ وَّ سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ وَ سَيِّدِنَا مُوْسٰى
آدم، ہمارے آقا حضرت نوح، ہمارے آقا حضرت ابراہیم، ہمارے آقا حضرت موسٰی، ہمارے

وَ سَيِّدِنَا عِيْسٰى وَمَا بَيْنَهُمْ مِّنَ النَّبِيِّيْنَ
آقا حضرت عیسٰی (علیہم السّلام) اور ان انبیاء و مرسلین علیہم الصّلوٰۃ والسّلام پر

وَالْمُرْسَلِيْنَ صَلَوٰتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِمْ
جو ان کے درمیان تھے ، اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور سلامتی ان
اَجْمَعِيْنَ ○ (ثَلٰثًا) [ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
سب پر (تین مرتبہ پڑھیں) اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما
اَبِيْنَا سَيِّدِنَا اٰدَمَ وَ اُمِّنَا سَيِّدَتِنَا حَوَّآءَ
ہمارے جدِّ امجد سیدنا آدم علیہ السلام اور ہماری ماں سیدہ حوا پر
صَلٰوةَ مَلٰٓئِكَتِكَ وَاَعْطِهِمَا مِنَ الرِّضْوَانِ
اپنے فرشتوں کا درود اور انہیں خوشنودی عطا فرما یہاں تک کہ
حَتّٰى تُرْضِيَهُمَا وَاجْزِهِمَا اَللّٰهُمَّ اَفْضَلَ
تو انہیں راضی کر دے اور انہیں جزا عطا فرما ۔ اے اللہ ! وہ افضل
مَا جَازَيْتَ بِهٖ اَبًا وَّ اُمًّا عَنْ وَّلَدَيْهِمَا ○
جزا ، جو تو نے کسی باپ اور ماں کو ان کی اولاد کی طرف سے عطا فرمائی ہے ۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ وَسَيِّدِنَا
اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا جبرائیل ، ہمارے آقا
مِيْكَآئِيْلَ وَسَيِّدِنَآ اِسْرَافِيْلَ وَسَيِّدِنَا
میکائیل ، ہمارے آقا اسرافیل ، ہمارے آقا
عِزْرَآئِيْلَ وَحَمَلَةِ الْعَرْشِ وَعَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ
عزرائیل (علیہم السلام) پر اور عرش کے اٹھانے والوں پر ، فرشتوں پر
وَالْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ
اور مقربین پر اور تمام انبیاء و مرسلین علیہم السلام پر
صَلَوٰتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ ○ (ثَلٰثًا)
اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور سلامتی نازل ہو ان سب پر ۔ (تین مرتبہ پڑھیں)



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا
اے اللہ ! رحمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم
عَلِمْتَ وَمِلْءَ مَا عَلِمْتَ وَزِنَةَ مَا
پر ان اشیاء کی تعداد میں جنہیں تو جانتا ہے اور ان چیزوں کی پُری کے برابر جو تیرے علم میں ہیں
عَلِمْتَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
اور ان چیزوں کے وزن کے برابر جو تیرے علم میں ہیں اور اپنے کلمات کی سیاہی کے برابر ۔ اے اللہ
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً مَّوْصُوْلَةً
ہمارے آقا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر وہ رحمتیں نازل فرما
بِالْمَزِيْدِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا
جو کبھی منقطع نہ ہوں اے اللہ ! ہمارے آقا
مُحَمَّدٍ صَلٰوةً لَّا تَنْقَطِعُ اَبَدَ الْاٰبَادِ وَلَا
محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر وہ خاص رحمتیں نازل فرما جو کبھی بھی منقطع نہ ہوں
تَبِيْدُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اور نہ ہی فنا ہوں ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم
صَلَاتَكَ الَّتِىْ صَلَّيْتَ عَلَيْهِ وَسَلِّمْ
پر وہ خاص رحمتیں نازل فرما جو تو نے اپنے حبیب پر نازل فرمائیں اور ہمارے آقا
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَلَامَكَ الَّذِىْ
محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر وہ خاص سلامتی نازل فرما جو تو
سَلَّمْتَ عَلَيْهِ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ
نے آپ پر نازل فرمائی اور ہماری طرف سے آپ کو وہ جزا عطا فرما جس کے آپ لائق ہیں
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً
اے اللہ ! ہمارے آقا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر وہ رحمتیں

تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا مَا هُوَ

نازل فرما جو تجھے راضی کریں اور تُو آپ کو راضی کرے اور ان کے

اَهْلُهٗ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

وسیلے سے تو ہم سے راضی ہو جائے وہ رحمتیں جس کے آپ اہل ہیں ۔ اے اللہ! رحمتیں نازل فرما

بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَمَعْدِنِ اَسْرَارِكَ وَلِسَانِ

ہمارے آقا محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو تیرے انوار کا سمندر ، تیرے

حُجَّتِكَ وَعَرُوْسِ مَمْلَكَتِكَ وَاِمَامِ

رازوں کی کان ، تیری حُجّت کی زبان ، تیرے ملک کا دولہا ،

حَضْرَتِكَ وَطِرَازِ مُلْكِكَ وَخَزَآئِنِ

تیری بارگاہ کے امام ، تیرے ملک کی زیب و زینت ،

رَحْمَتِكَ وَطَرِيْقِ شَرِيْعَتِكَ الْمُتَلَذِّذِ

تیری رحمت کے خزانے ، تیری شریعت کا راستہ ، تیری توحید سے

بِتَوْحِيْدِكَ اِنْسَانِ عَيْنِ الْوُجُوْدِ وَالسَّبَبِ

لطف اندوز ہونے والے ، وجود کی آنکھ کی پُتلی

فِىْ كُلِّ مَوْجُوْدٍ عَيْنِ اَعْيَانِ خَلْقِكَ الْمُتَقَدِّمِ

ہر ممکن موجود کا سبب تیری برگزیدہ مخلوق سے بھی افضل ، سب سے پہلے

مِنْ نُّوْرِ ضِيَآئِكَ صَلٰوةً تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ

تیری تجلّی کے نور ، ایسی رحمت جو تیری ہمیشگی کے ساتھ ہمیشہ رہے ،

وَتَبْقٰى بِبَقَآئِكَ لَا مُنْتَهٰى لَهَا دُوْنَ عِلْمِكَ

تیری بقا کے ساتھ باقی رہے ، تیرے معلومات کے سوا اس کی

صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا

کوئی انتہا نہ ہو ، ایسی رحمت جو تجھے اور انہیں راضی کرے



عَنَّا يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور اس کے سبب تو ہم سے راضی ہو اے ربّ العٰلمین ! اے اللہ ! رحمت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِىْ عِلْمِ اللّٰهِ صَلٰوةً

نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ان اشیاء

دَآئِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کی تعداد کے مطابق جو اللہ تعالیٰ کے علم میں ہیں ایسی رحمت جو اللہ تعالیٰ کے ملک کی ہمیشگی کے ساتھ ہمیشہ ہے

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا

اے اللہ ! ہمارے آقا محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما جیسے کہ

اِبْرٰهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

تو نے سیدنا ابراہیم علیہ السلام پر رحمت نازل کی اور برکت نازل فرما سیدنا محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اٰلِ

اور ان کی آل پر جیسے کہ تو نے برکت نازل کی سیدنا

سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ

ابراہیم (علیہ السلام) کی آل پر تمام جہانوں میں ۔ بے شک

حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضٰى

تو تعریف اور بزرگی والا ہے ۔ تیری مخلوق کی تعداد ، تیری ذات کی

نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ

رضا تیرے عرش کے وزن ، تیرے کلمات کی مقدار کے مطابق

وَعَدَدَ مَا ذَكَرَكَ بِهٖ خَلْقُكَ فِيْمَا مَضٰى

اور جتنی تعریفوں کے ساتھ زمانہ ماضی میں تیری مخلوق نے تجھے یاد کیا

وَعَدَدَ مَا هُمْ ذَاكِرُوْنَكَ بِهٖ فِيْمَا بَقِىَ

اور باقی زمانوں میں تجھے یاد کرنے والے ہیں ، ہر سال ، ہر مہینے

فِیْ کُلِّ سَنَةٍ وَّشَهْرٍ وَّجُمُعَةٍ وَّيَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ
ہر جمعہ ، ہر دن ، ہر رات اور ہر گھڑی اور خوشبو
وَّسَاعَةٍ مِّنَ السَّاعَاتِ وَشَمٍّ وَّنَفَسٍ وَّ
کے سونگھنے ، سانس لینے ، پلک جھپکنے اور نظر کرنے
طَرْفَةٍ وَّلَمْحَةٍ مِّنَ الْاَبَدِ اِلَى الْاَبَدِ وَاٰبَادِ
کے مطابق زمانہ کی ابتدا سے انتہا تک دُنیا کے آغاز سے آخرت
الدُّنْيَا وَاٰبَادِ الْاٰخِرَةِ وَاَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ لَا
کے لاانتہاہی حصّوں تک اور اس سے زیادہ کہ نہ اس کا اوّل
يَنْقَطِعُ اَوَّلُهٗ وَلَا يَنْفَدُ اٰخِرُهٗ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
منقطع ہو اور نہ اس کی انتہا ختم ہو ۔ اے اللہ !
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَلٰى قَدْرِ حُبِّكَ فِيْهِ ○
سیّدنا حضرت محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم پر اتنی رحمت نازل فرما جتنی تجھے ان سے محبّت ہے۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَلٰى قَدْرِ
اے اللہ ! سیّدنا حضرت محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر اتنی رحمت نازل فرما جتنی
عِنَايَتِكَ بِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
کہ ان پر تیری عنایت ہے ۔ اے اللہ ! سیّدنا محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم
حَقَّ قَدْرِهٖ وَمِقْدَارِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
پر ان کے مقام و مرتبہ کے لائق رحمت فرما ۔ اے اللہ ! سیّدنا
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ
محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر ایسی رحمت نازل فرما کہ تو اس کے سبب تمام
الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ
خوفوں اور آفتوں سے نجات دے اور اس کے سبب تو ہماری



الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ
تمام حاجتوں کو پورا فرمائے اور اس کی بدولت تو ہمیں تمام گناہوں سے
السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا اَعْلَى الدَّرَجَاتِ
پاک کردے اور اس کے ذریعے تو ہمیں بلند درجات پر فائز فرمائے
وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ
اور اس کی برکت سے تو ہمیں تمام نیکیوں کی آخری انتہا تک
الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ ○
پہنچائے ، زندگی میں اور موت کے بعد ۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةَ
اے اللہ ! سیّدنا محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر خوشنودی کی رحمت
الرِّضٰى وَارْضَ عَنْ اَصْحَابِهٖ رِضَاءَ
نازل فرما اور ان کے اصحاب سے اعلیٰ رضا کے ساتھ راضی
الرِّضٰى ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ
ہو ۔ اے اللہ ! سیّدنا محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر
السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ وَرَحْمَةٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ
رحمت نازل فرما جن کا نور تمام مخلوق سے پہلے اور ان کا ظہور تمام جہانوں
ظُهُوْرُهٗ عَدَدَ مَنْ مَّضٰى مِنْ خَلْقِكَ وَ
کے لیے رحمت ہے جتنی تیری مخلوق اب تک موجود ہو چکی اور جو
مَنْ بَقِيَ وَمَنْ سَعِدَ مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ
باقی ہے ، ان میں سے جو نیک بخت ہوا اور جو بدبخت ہوا ان سب کی تعداد
صَلٰوةً تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَتُحِيْطُ بِالْحَدِّ
کے مطابق ۔ ایسی رحمت جو تمام اعداد اور حدود کو محیط ہو اور ایسی

صَلٰوۃً لَّا غَایَۃَ لَھَا وَلَا مُنْتَھٰی وَلَا انْقِضَآءَ

رحمت جس کی کوئی حد و نہایت نہیں اور نہ ہی اس کی انتہا

صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِكَ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ

ہے، ایسی رحمت جو تیری ہمیشگی کے ساتھ ہمیشہ رہے اور ان

وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا مِّثْلَ ذٰلِكَ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ

کی آل اور اصحاب پر، اور اتنے ہی سلام بھیج ۔ اے اللہ!

عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِیْ مَلَأْتَ قَلْبَہٗ مِنْ

سیدنا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر رحمت نازل فرما جن کا دل تُو نے اپنے

جَلَالِكَ وَعَیْنَہٗ مِنْ جَمَالِكَ فَاَصْبَحَ

جلال سے اور آنکھیں اپنے جمال سے بھر دیں، تو وُہ خوش اور

فَرِحًا مُّؤَیَّدًا مَّنْصُوْرًا وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ

تائید و نصرت دیئے ہوئے ہو گئے اور ان کی آل اور اصحاب پر

وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِكَ ○

اور بہت سلام بھیج اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ! سیّدنا و مولانا حضرت محمّد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم

عَدَدَ اَوْرَاقِ الزَّیْتُوْنِ وَجَمِیْعِ الثِّمَارِ ○

پر رحمت نازل فرما زیتون کے پتّوں اور تمام پھلوں کے برابر ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

عَدَدَ مَا كَانَ وَمَا یَكُوْنُ وَعَدَدَ مَآ اَظْلَمَ

پر رحمت نازل فرما جتنی چیزیں ہو چکیں اور جو ہوں گی ان کی تعداد کے برابر۔



عَلَیْہِ الَّیْلُ وَاَضَآءَ عَلَیْہِ النَّھَارُ ○ اَللّٰھُمَّ

اور ان اشیاء کی تعداد کے برابر جن پر رات کی تاریکی چھائی اور دن کی روشنی پھیلی ۔ اے اللہ!

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ

ہمارے آقا و مولا حضرت محمّد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل،

وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ عَدَدَ اَنْفَاسِ اُمَّتِہٖ ○

ازواجِ مطہرات اور اولاد پر اتنی رحمتیں نازل فرما جتنے آپ کی اُمّت کے سانس ہیں ۔

اَللّٰھُمَّ بِبَرَكَۃِ الصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ اجْعَلْنَا بِالصَّلٰوۃِ

اے اللہ! ان پر درُود بھیجنے کی برکت اور درُود بھیجنے کی بدولت ہمیں

عَلَیْہِ مِنَ الْفَآئِزِیْنَ وَعَلٰی حَوْضِہٖ مِنَ

کامیاب بنا اور ان کے حوض پر حاضر ہونے والوں اور

الْوَارِدِیْنَ الشَّارِبِیْنَ وَبِسُنَّتِہٖ وَطَاعَتِہٖ

پینے والوں میں سے بنا اور اپنے حبیب کی سُنّت و طاعت پر

مِنَ الْعَامِلِیْنَ ○ وَلَا تَحُلْ بَیْنَنَا وَبَیْنَہٗ یَوْمَ

عمل پیرا بنا ۔ اور ہمارے اور ان کے درمیان قیامت کے

الْقِیٰمَۃِ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ○ وَاغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدِیْنَا

دن پردہ حائل نہ کرنا اے ربّ العٰلمین ! ہمیں اور ہمارے والدین اور

وَلِجَمِیْعِ الْمُسْلِمِیْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○

تمام مسلمانوں کو بخش دے ۔ اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے

## اِبْتِدَآءُ الثُّلُثِ الثَّانِیْ

دوسرے ثلث کی ابتدا

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا

اے اللہ! درُود و سلام اور برکت نازل فرما ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَکْرَمِ خَلْقِکَ
حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر جو تیری تمام مخلوق سے زیادہ معزز،

وَسِرَاجِ اُفُقِکَ وَاَفْضَلِ قَآئِمٍ بِحَقِّکَ
تیرے آسمان کے کناروں کے چراغ، تیرے حق کے ساتھ قائم ہونے والوں میں سے افضل ترین

الْمَبْعُوْثِ بِتَیْسِیْرِکَ وَرِفْقِکَ صَلٰوۃً
اور جو بھیجے گئے تیری آسانی اور نرمی کے ساتھ

یَّتَوَالٰی تَکْرَارُھَا وَتَلُوْحُ عَلَی الْاَکْوَانِ
ایسی رحمت اور مسلسل اور بار بار ہو اور جس

اَنْوَارُھَا ۝ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ
کے انوار موجودات پر چمکیں ۔ اے اللہ ! رحمت و سلامتی اور برکت نازل

عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر جو تیرے قول

اَفْضَلِ مَمْدُوْحٍ بِقَوْلِکَ وَاَشْرَفِ دَاعٍ
کے ساتھ افضل ترین تعریف کیے ہوئے ہیں، تیری رسی کو مضبوطی کے

لِّلْاِعْتِصَامِ بِحَبْلِکَ وَخَاتَمِ اَنْبِیَآئِکَ
ساتھ پکڑنے کے لیے اشرف بلانے والے اور تیرے انبیاء

وَرُسُلِکَ صَلٰوۃً تُبَلِّغُنَا فِی الدَّارَیْنِ عَمِیْمَ
و رسل کے ختم کرنے والے ہیں، ایسی رحمت جو ہمیں

فَضْلِکَ وَکَرَامَۃَ رِضْوَانِکَ وَوَصْلِکَ ۝
دنیا و آخرت میں تیرے عام فضل، تیری رضا و ملاقات کی عزت تک پہنچائے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا
اے اللہ ! رحمت، سلامتی اور برکت نازل فرما ہمارے آقا



مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَکْرَمِ الْکُرَمَآءِ
حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کی آل پر، وہ حبیب کہ تیرے بندوں

مِنْ عِبَادِکَ وَاَشْرَفِ الْمُنَادِیْنَ لِطُرُقِ
میں سب سے زیادہ معزز تیری ہدایت کے راستوں کی طرف سب

رَشَادِکَ وَسِرَاجِ اَقْطَارِکَ وَبِلَادِکَ
بلانے والوں سے اشرف اور تیری زمین اور شہروں کے کناروں

صَلٰوۃً لَّا تَفْنٰی وَلَا تَبِیْدُ تُبَلِّغُنَا بِھَا کَرَامَۃَ
کے چراغ ہیں، ایسی رحمت جو کبھی نیست و نابود نہ ہو اور تو ہمیں

الْمَزِیْدِ ۝ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ
اسکے ذریعے مزید عزت تک پہنچا ۔ اے اللہ ! رحمت، سلامتی اور برکت نازل فرما

عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ
ہمارے آقا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر، وہ حبیب جن

الرَّفِیْعِ مَقَامُہٗ الْوَاجِبِ تَعْظِیْمُہٗ وَ
کا مقام بلند اور جن کی تعظیم اور

اِحْتِرَامُہٗ صَلٰوۃً لَّا تَنْقَطِعُ اَبَدًا وَّلَا تَفْنٰی
احترام واجب ہے، ایسی رحمت جو کبھی

سَرْمَدًا وَّلَا تَنْحَصِرُ عَدَدًا ۝ اَللّٰھُمَّ صَلِّ
منقطع نہ ہو، نہ کبھی فنا ہو اور نہ کبھی گنتی میں آئے ۔ اے اللہ ! ہمارے

عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما،

کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرٰھِیْمَ وَعَلٰی
جیسے تو نے سیدنا ابراہیم علیہ السلام اور ان کی

اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرٰهِیْمَ فِی الْعٰلَمِیْنَ اِنَّكَ

آل پر تمام جہانوں میں رحمت نازل فرمائی ، بے شک

حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ وَصَلِّ اللّٰهُمَّ عَلٰی

تو تعریف اور بزرگی والا ہے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا

محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما ، جب

ذَكَرَهُ الذّٰكِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ

بھی ذکر کرنے والے ان کا ذکر کریں اور غفلت والے ان کے ذکر

الْغٰفِلُوْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

سے غافل ہوں ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ

محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحمت کاملہ نازل فرما ہمارے

سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحم فرما ، ہمارے آقا

بَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا

حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر برکت نازل فرما ، جیسے

مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ وَرَحِمْتَ وَبَارَكْتَ

تُو نے سیدنا ابراہیم علیہ السلام اور ان کی

عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرٰهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا

آل پر درود بھیجا اور رحمت و برکت نازل

اِبْرٰهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ اَللّٰهُمَّ

فرمائی ۔ بے شک تُو تعریف اور بزرگی والا ہے ۔ اے اللہ !



صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ۣالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الطَّاهِرِ

ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور طاہر و

الْمُطَهَّرِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

مطہر نبی اُمّی اور ان کی آل پر رحمت و سلامتی نازل فرما ۔ اے اللہ ! اس

عَلٰی مَنْ خَتَمْتَ بِهِ الرِّسَالَةَ وَاَیَّدْتَّهٗ

ذات اقدس پر رحمت نازل فرما جن پر تُو نے رسالت ختم کی اور

بِالنَّصْرِ وَالْكَوْثَرِ وَالشَّفَاعَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

خاص امداد ، کوثر اور شفاعت کے ساتھ انہیں تقویت دی ۔ اے اللہ !

عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الْحُكْمِ

رحمت نازل فرما ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

وَالْحِكْمَةِ السِّرَاجِ الْوَهَّاجِ الْمَخْصُوْصِ

پر جو حکم اور حکمت کے نبی ، روشن چراغ ، خلقِ عظیم اور

بِالْخُلُقِ الْعَظِیْمِ وَخَتْمِ الرُّسُلِ ذِی

رسولوں کے ختم کرنے کے ساتھ خاص کیے گئے

الْمِعْرَاجِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ

صاحب معراج ہیں اور ان کی آل ، ان کے اصحاب اور ان کے سیدھے

السَّالِكِیْنَ عَلٰی مَنْهَجِهِ الْقَوِیْمِ ۝

راستے پر چلنے والے متبعین پر ۔

فَاَعْظِمِ اللّٰهُمَّ بِهٖ مِنْهَاجَ نُجُوْمِ

اے اللہ ! اسلام کے ستاروں اور تاریکیوں کے چراغوں کا

الْاِسْلَامِ وَمَصَابِیْحِ الظَّلَامِ الْمُهْتَدٰی

راستہ کتنا عظیم ہے ؟ جن سے شک کی اندھیری

بِهِمْ فِيْ ظُلْمَةِ لَيْلِ الشَّكِّ الدَّاجِّ صَلٰوةً
رات میں ہدایت پائی گئی ایسی رحمت جو ہمیشہ ہمیشہ
دَائِمَةً مُّسْتَمِرَّةً مَّا تَلَاطَمَتْ فِي
جاری رہے جب تک سمندروں کی
الْاَبْحُرِ الْاَمْوَاجُ وَطَافَ بِالْبَيْتِ الْعَتِيْقِ
موجیں متلاطم رہیں اور حجّاج دُور دراز
مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ الْحُجَّاجُ وَاَفْضَلُ
راہوں سے آکر بیت اللہ شریف کا طواف کرتے رہیں اور افضل ترین
الصَّلٰوةِ وَالتَّسْلِيْمِ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صلوٰۃ و سلام نازل ہو ہمارے آقا حضرت
رَّسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَصَفْوَتِهِ مِنَ الْعِبَادِ وَ
محمّد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر جو اللہ تعالیٰ کے رسولِ کریم ، اسکے تمام بندوں
شَفِيْعِ الْخَلَائِقِ فِي الْمِيْعَادِ صَاحِبِ
میں برگزیدہ ، قیامت کے دن تمام مخلوقات کی شفاعت کرنے والے
الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ وَالْحَوْضِ الْمَوْرُوْدِ
مقامِ محمود اور حوض کے صاحب جہاں لوگ حاضر
النَّاهِضِ بِاَعْبَاءِ الرِّسَالَةِ وَالتَّبْلِيْغِ
ہوں گے ، رسالت اور عام تبلیغ کی بھاری
الْاَعَمِّ وَالْمَخْصُوْصِ بِشَرَفِ السِّعَايَةِ
ذمہ داریوں کو اُٹھانے والے سب سے بڑی نیکی میں کوشش
فِي الصَّلَاحِ الْاَعْظَمِ ۝ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
کی شرافت سے خاص کیے گئے اللہ تعالیٰ ان پر اور ان کی



وَعَلٰى اٰلِهٖ صَلٰوةً دَائِمَةً مُّسْتَمِرَّةَ الدَّوَامِ
آل پر دائمی رحمت نازل فرمائے جو گردشِ لیل و نہار کے
عَلٰى مَرِّ اللَّيَالِيْ وَالْاَيَّامِ ۝ فَهُوَ سَيِّدُ
ساتھ ہمیشہ جاری رہے ۔ اس لیے کہ آپ
الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ وَاَفْضَلُ الْاَوَّلِيْنَ
اوّلین و آخرین کے سردار اور تمام اوّلین و
وَالْاٰخِرِيْنَ ۝ عَلَيْهِ اَفْضَلُ صَلٰوةِ
آخرین سے افضل ہیں ۔ آپ پر درود بھیجنے والوں کا افضل ترین
الْمُصَلِّيْنَ وَاَزْكٰى سَلَامِ الْمُسَلِّمِيْنَ
درود ہو اور سلام بھیجنے والوں کا پاکیزہ ترین سلام ہو
وَاَطْيَبُ ذِكْرِ الذَّاكِرِيْنَ ۝ وَاَفْضَلُ
اور ذکر کرنے والوں کا بہترین ذکر ہو ، اللہ تعالیٰ کی افضل ترین
صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَحْسَنُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ
رحمت ، اللہ تعالیٰ کی حسین ترین رحمت
وَاَجَلُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَجْمَلُ صَلَوَاتِ
عظیم ترین رحمت اور بہت ہی خوبصورت
اللّٰهِ وَاَكْمَلُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَسْبَغُ
رحمت ، کامل ترین رحمت ، بہت ہی
صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَتَمُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَ
مکمل رحمت ، بہت ہی تام رحمت
اَظْهَرُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَعْظَمُ صَلَوَاتِ
روشن ترین رحمت ، عظیم ترین رحمت ،

اللّٰهِ وَاَذْكٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَطْيَبُ صَلَوَاتِ
بہت ہی معطر رحمت ، بہت ہی پاکیزہ رحمت ،
اللّٰهِ وَاَبْرَكُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَزْكٰى صَلَوَاتِ
بہت ہی بابرکت رحمت ، بہت ہی عمدہ رحمت ،
اللّٰهِ وَاَنْمٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَوْفٰى صَلَوَاتِ
بہت ہی نشوونما پانے والی رحمت اللہ تعالیٰ کی مکمل ترین رحمت ،
اللّٰهِ وَاَسْنٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَعْلٰى صَلَوَاتِ
اللہ تعالیٰ کی روشن ترین رحمت ، بہت ہی بلند رحمت ،
اللّٰهِ وَاَكْثَرُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَجْمَعُ صَلَوَاتِ
بڑی کثرت والی رحمت ، جامع ترین رحمت ،
اللّٰهِ وَاَعَمُّ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَدْوَمُ صَلَوَاتِ
اللہ تعالیٰ کی عام ترین رحمت ، اللہ تعالیٰ کی دائم ترین رحمت ،
اللّٰهِ وَاَبْقٰى صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَعَزُّ صَلَوَاتِ
اللہ تعالیٰ کی بہت باقی رہنے والی رحمت ، اللہ تعالیٰ کی بڑی عزت والی رحمت ،
اللّٰهِ وَاَرْفَعُ صَلَوَاتِ اللّٰهِ وَاَعْظَمُ صَلَوَاتِ
اللہ تعالیٰ کی بلند ترین رحمت ، اللہ تعالیٰ کی عظیم ترین رحمت ،
اللّٰهِ عَلٰٓى اَفْضَلِ خَلْقِ اللّٰهِ وَاَحْسَنِ
اللہ تعالیٰ کی افضل ترین مخلوق ، حسین ترین
خَلْقِ اللّٰهِ وَاَجَلِّ خَلْقِ اللّٰهِ وَاَكْرَمِ
مخلوق جلیل القدر مخلوق ، معزز ترین
خَلْقِ اللّٰهِ وَاَجْمَلِ خَلْقِ اللّٰهِ وَاَكْمَلِ
مخلوق ، خوبصورت ترین مخلوق ، کامل ترین



خَلْقِ اللّٰهِ وَاَتَمِّ خَلْقِ اللّٰهِ وَاَعْظَمِ خَلْقِ
مخلوق ، باکمال مخلوق پر عظیم ترین مخلوق پر
اللّٰهِ عِنْدَ اللّٰهِ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَنَبِيِّ اللّٰهِ وَ
اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ، اللہ تعالیٰ کے رسول اور
حَبِيْبِ اللّٰهِ وَصَفِيِّ اللّٰهِ وَنَجِيِّ اللّٰهِ وَ
نبی پر اللہ تعالیٰ کے حبیب ، برگزیدہ ، اللہ تعالیٰ سے ہم کلام ہونے والے پر ،
خَلِيْلِ اللّٰهِ وَوَلِيِّ اللّٰهِ وَاَمِيْنِ اللّٰهِ وَ
اللہ تعالیٰ کے خلیل ، اس کے دوست اور امین پر ، تمام
خِيَرَةِ اللّٰهِ مِنْ خَلْقِ اللّٰهِ وَنُخْبَةِ اللّٰهِ
مخلوق سے اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ ، تمام خلقت
مِنْ بَرِيَّةِ اللّٰهِ وَصَفْوَةِ اللّٰهِ مِنْ اَنْبِيَاءِ
سے اللہ تعالیٰ کے چنے ہوئے تمام انبیاء سے اللہ تعالیٰ
اللّٰهِ وَعُرْوَةِ اللّٰهِ وَعِصْمَةِ اللّٰهِ وَنِعْمَةِ
کے منتخب اللہ تعالیٰ کی رسّی ، اس کی پناہ ، اس کی نعمت
اللّٰهِ وَمِفْتَاحِ رَحْمَةِ اللّٰهِ الْمُخْتَارِ مِنْ
اللہ کی رحمت کی کنجی ، اللہ تعالیٰ کے
رُسُلِ اللّٰهِ الْمُنْتَخَبِ مِنْ خَلْقِ اللّٰهِ
رسولوں میں سب سے پسندیدہ ، اللہ تعالیٰ کی تمام مخلوق میں سے چنے ہوئے
الْفَآئِزِ بِالْمَطْلَبِ فِى الْمَرْهَبِ وَالْمَرْغَبِ
خوف اور امید میں مقصد کو پانے والے
الْمُخْلَصِ فِىْ مَا وُهِبَ اَكْرَمِ مَبْعُوْثٍ
جو کچھ انہیں عطا کیا گیا اس میں خالص کئے گئے ، معزز ترین بھیجے ہوئے

اَصْدَقِ قَآئِلٍ اَنْجَحِ شَافِعٍ اَفْضَلِ
ہر کہنے والے سے زیادہ سچے، کامیاب ترین شفاعت کرنے والے مقبول شفاعت والوں

مُشَفَّعٍ اِلْاَمِيْنِ فِيْ مَا اسْتُوْدِعَ الصَّادِقِ
سے افضل، اس امانت کے امین جو ان کے پاس رکھی گئی، جو تبلیغ کی

فِيْ مَا بَلَّغَ الصَّادِعِ بِاَمْرِ رَبِّهِ الْمُضْطَلِعِ
اس میں سچے، اپنے رب کا حکم دوٹوک بیان کرنے والے، جو کچھ ان کے ذمّہ

بِمَا حُمِّلَ ○ اَقْرَبِ رُسُلِ اللّٰهِ اِلَى اللّٰهِ
لگایا گیا اس میں ثابت قدم، تمام رسولوں کی نسبت اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قریب ترین

وَسِيْلَةً وَّ اَعْظَمِهِمْ غَدًا عِنْدَ اللّٰهِ
وسیلہ۔ کل قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مرتبہ و فضیلت

مَنْزِلَةً وَّ فَضِيْلَةً ○ وَاَكْرَمِ اَنْبِيَآءِ اللّٰهِ
میں ان سب سے بڑے۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں تمام برگزیدہ

الْكِرَامِ الصَّفْوَةِ عَلَى اللّٰهِ وَاَحَبِّهِمْ اِلَى
انبیاء کرام سے زیادہ مکرّم، اللہ تعالیٰ کے سب سے زیادہ محبوب

اللّٰهِ وَاَقْرَبِهِمْ زُلْفٰى لَدَى اللّٰهِ ○ وَاَكْرَمِ
اس کی بارگاہ میں سب سے زیادہ قریب۔ اللہ تعالیٰ

الْخَلْقِ عَلَى اللّٰهِ وَاَحْظَاهُمْ وَاَرْضَاهُمْ
کے ہاں تمام مخلوق سے زیادہ معزّز، دربارِ الٰہی میں سب سے زیادہ

لَدَى اللّٰهِ ○ وَاَعْلَى النَّاسِ قَدْرًا وَّ
نزدیک اور پسندیدہ مرتبہ میں تمام لوگوں سے زیادہ بلند

اَعْظَمِهِمْ مَّحَلًّا وَّ اَكْمَلِهِمْ مَّحَاسِنًا
مقام میں سب سے عظیم، خوبیوں اور فضیلت میں



وَّ فَضْلًا ○ وَاَفْضَلِ الْاَنْبِيَآءِ دَرَجَةً وَّ
سب سے کامل، درجے میں تمام نبیوں سے افضل

اَكْمَلِهِمْ شَرِيْعَةً ○ وَاَشْرَفِ الْاَنْبِيَآءِ
شریعت میں سب سے کامل۔ اصل میں تمام انبیاء سے

نِصَابًا ○ وَّ اَبْيَنِهِمْ بَيَانًا وَّخِطَابًا ○ وَّ
زیادہ شرافت والے۔ بیان و خطاب میں سب سے روشن۔ اور

اَفْضَلِهِمْ مَّوْلِدًا وَّ مُهَاجَرًا وَّ عِتْرَةً
ولادت اور ھجرت کی جگہ اور اولاد و اصحاب میں

وَّ اَصْحَابًا ○ وَاَكْرَمِ النَّاسِ اَرُوْمَةً وَّ
افضل۔ اصل میں تمام لوگوں سے زیادہ بزرگ، جماعت

اَشْرَفِهِمْ جُرْثُوْمَةً وَّخَيْرِهِمْ نَفْسًا وَّ
میں زیادہ فضیلت والے، ذات کے لحاظ سے سب سے بہتر،

اَطْهَرِهِمْ قَلْبًا وَّ اَصْدَقِهِمْ قَوْلًا وَّ
سب سے زیادہ پاک دل، زیادہ سچّے قول والے، زیادہ

اَزْكٰهُمْ فِعْلًا وَّ اَثْبَتِهِمْ اَصْلًا وَّ اَوْفٰهُمْ
پاکیزہ فعل والے، زیادہ پختہ اصل والے، عہد کے

عَهْدًا وَّ اَمْكَنِهِمْ مَّجْدًا وَّ اَكْرَمِهِمْ
زیادہ وفا کرنے والے، بہت مضبوط عزّت والے، زیادہ کریم

طَبْعًا وَّ اَحْسَنِهِمْ صُنْعًا وَّ اَطْيَبِهِمْ
طبیعت والے، معاملہ میں سب سے اچھے، سب سے اچھی

فَرْعًا وَّ اَكْثَرِهِمْ طَاعَةً وَّ سَمْعًا وَّ
اولاد والے، اطاعت و فرمانبرداری میں سب سے زیادہ،

اَعْلٰهُمْ مَقَامًا وَّ اَحْلٰهُمْ كَلَامًا

سب سے زیادہ بلند مقام والے ، سب سے زیادہ شیریں کلام ،

وَّ اَزْكٰهُمْ سَلَامًا وَّ اَجَلِّهِمْ قَدْرًا

سب سے زیادہ پاکیزہ سلام والے ، مرتبے میں سب سے زیادہ

وَّ اَعْظَمِهِمْ فَخْرًا وَّ اَسْنٰهُمْ فَخْرًا

بزرگ ، فخر میں سب سے عظیم اور روشن ، فرشتوں

وَّ اَرْفَعِهِمْ فِي الْمَلَاِ الْاَعْلٰى ذِكْرًا

کی مجلس میں سب سے زیادہ بلند ذکر والے

وَّ اَصْدَقِهِمْ وَعْدًا وَّ اَكْثَرِهِمْ شُكْرًا

وعدے میں سب سے زیادہ سچے ، شکر میں سب سے زیادہ

وَّ اَعْلٰهُمْ اَمْرًا وَّ اَجْمَلِهِمْ صَبْرًا وَّ

فرمان میں سب سے بلند ، صبر میں سب سے جمیل ،

اَحْسَنِهِمْ خَيْرًا وَّ اَقْرَبِهِمْ يُسْرًا

بھلائی میں سب سے اچھے ، آسانی میں سب سے قریب ،

وَّ اَبْعَدِهِمْ مَكَانًا وَّ اَعْظَمِهِمْ شَانًا وَّ

مرتبہ میں سب سے بلند ، سب سے عظیم شان والے

اَثْبَتِهِمْ بُرْهَانًا وَّ اَرْجَحِهِمْ مِيْزَانًا

سب سے زیادہ مضبوط دلیل والے ، نیز عقل میں ان سب سے غالب

وَّ اَوَّلِهِمْ اِيْمَانًا وَّ اَوْضَحِهِمْ بَيَانًا وَّ

ایمان میں سب سے پہلے ، بیان میں سب سے واضح

اَفْصَحِهِمْ لِسَانًا وَّ اَظْهَرِهِمْ سُلْطَانًا ○

دعاء اختتام منزل دیکھو صفحہ ۲۶۳

کلام میں سب سے شیریں اور سب سے زیادہ برہانِ نبوت والے۔



# اَلْحِزْبُ الرَّابِعُ فِيْ يَوْمِ الْخَمِيْسِ

چوتھی منزل جمعرات کے دن پڑھی جائے

نوٹ: منزل شروع کرنے سے پہلے اسماءِ باری تعالیٰ صفحہ ۱۸ اور اسماءِ نبی کریم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم صفحہ ۴۴ اور اس کے بعد کی دعاء صفحہ ۶۳ پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ

اے اللہ! رحمت نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰی صلّی اللہ علیہ وسلّم

وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

پر جو تیرے عبد خاص رسول مکرم اور نبی اُمّی ہیں اور ان کی آل

مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

پر۔ اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰی صلّی اللہ علیہ وسلّم

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ

اور ان کی آل پر ایسی رحمت نازل فرما جو تیری رضا

لَكَ رِضًى وَّلَهٗ جَزَآءً وَّلِحَقِّهٖ اَدَآءً وَّ

کا ذریعہ ، ان کے لیے جزا اور ان کے حق کی ادائی ہو ،

اَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالْمَقَامَ

انہیں مقام وسیلہ فضیلت اور مقام محمود

الْمَحْمُوْدَ الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ

عطا فرما جس کا تُو نے ان سے وعدہ کیا ہے ، ہماری طرف

عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ اَفْضَلَ مَا

سے انہیں ان کی شان کے لائق جزا عطا فرما اور وہ افضل ترین

جَازَيْتَ نَبِيًّا عَنْ قَوْمِهٖ وَرَسُوْلًا عَنْ
جزا عطا فرما جو تو نے کسی نبی کو ان کی قوم کی طرف سے اور کسی رسول
اُمَّتِهٖ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ
کو ان کی اُمّت کی طرف سے عطا فرمائی اور آپ کے تمام بھائیوں
النَّبِيّٖنَ وَالصّٰلِحِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ
انبیاء پر رحمت نازل فرما اور صالحین پر، اے سب رحم والوں سے زیادہ رحم والے!
اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فَضَائِلَ صَلَوٰاتِكَ وَ
اے اللہ! اپنی بہترین رحمتیں، اور
شَرَائِفَ زَكَوَاتِكَ وَنَوَامِيَ بَرَكَاتِكَ
اشرف ترین انعامات، ہر لحظہ بڑھنے والی برکتیں، اپنی
وَعَوَاطِفَ رَاْفَتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَتَحِيَّتِكَ
خاص مہربانیاں، رحمتیں اور سلام اور بہترین
وَفَضَائِلَ اٰلَائِكَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
نعمتیں نازل فرما ہمارے آقا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم
سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ
رسولوں کے سردار، تمام جہانوں کے پالنہار کے
الْعٰلَمِيْنَ قَائِدِ الْخَيْرِ وَفَاتِحِ الْبِرِّ
رسول، بھلائی کے قائد، نیکی کے دروازے کھولنے
وَنَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَسَيِّدِ الْاُمَّةِ ۝
والے نبیّ رحمت اور اُمّت کے سردار پر۔
اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا تُزْلِفُ
اے اللہ! تو انہیں مقامِ محمود پر فائز فرما جس کے ذریعے



بِهٖ قُرْبَهٗ وَتُقِرُّ بِهٖ عَيْنَهٗ يَغْبِطُهٗ بِهِ
تو آپ کو انتہائی قرب عطا فرماتے آپ کی آنکھیں ٹھنڈی کرے
الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اَعْطِهِ
اور اس مقام کے سبب اوّلین و آخرین آپ پر رشک کریں۔ اے اللہ! اپنے
الْفَضْلَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالشَّرَفَ وَالْوَسِيْلَةَ
حبیب اکرم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو فضیلت و بزرگی، شرافت، مقام وسیلہ،
وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَالْمَنْزِلَةَ الشَّامِخَةَ ۝
بلند درجہ اور بلند مقام عطا فرما۔
اَللّٰهُمَّ اَعْطِ سَيِّدَنَا مُحَمَّدَنِ الْوَسِيْلَةَ
اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم کو مقامِ وسیلہ
وَبَلِّغْهُ مَاْمُوْلَهٗ وَاجْعَلْهُ اَوَّلَ شَافِعٍ
عطا فرما، آپ کی اُمید پوری فرما اور آپ کو پہلا شفاعت کرنے
وَّاَوَّلَ مُشَفَّعٍ ۝ اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ بُرْهَانَهٗ
والا اور پہلا مقبول شفاعت والا بنا۔ اے اللہ! ان کی دلیل کو
وَثَقِّلْ مِيْزَانَهٗ وَاَبْلِجْ حُجَّتَهٗ وَارْفَعْ
عظمت عطا فرما، ان کے ترازو کو بھاری فرما، ان کی دلیل کو روشن فرما
فِيْ اَهْلِ عِلِّيِّيْنَ دَرَجَتَهٗ ۝ وَفِيْ اَعْلَى
اور علّیین والوں میں ان کا درجہ اور عظیم ترین قرب
الْمُقَرَّبِيْنَ مَنْزِلَتَهٗ ۝ اَللّٰهُمَّ اَحْيِنَا
والوں میں ان کا مرتبہ بلند فرما۔ اے اللہ! ہمیں ان کی
عَلٰى سُنَّتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِهٖ ۝ وَاجْعَلْنَا
سُنّت پر زندہ رکھ اور ان کے دین پر موت عطا فرما۔ ہمیں ان کی

مِنْ اَهْلِ شَفَاعَتِهٖ ۝ وَاحْشُرْنَا فِيْ
شفاعت کے مستحقین میں داخل فرما۔ ہمیں ان کے گروہ میں اُٹھا
زُمْرَتِهٖ وَاَوْرِدْنَا حَوْضَهٗ ۝ وَاسْقِنَا مِنْ
ہمیں ان کے حوض پر حاضری عطا فرما اور ہمیں ان کے
كَاْسِهٖ غَيْرَ خَزَايَا وَّلَا نَادِمِيْنَ وَلَا شَاكِّيْنَ
پیالے سے پلا، اس حال میں کہ ہم نہ ذلیل ہوں، نہ شرمسار، نہ شک
وَلَا مُبَدِّلِيْنَ وَلَا مُغَيِّرِيْنَ وَلَا فَاتِنِيْنَ
کرنے والے نہ ردّ و بدل کرنے والے، نہ فتنے میں ڈالنے
وَلَا مَفْتُوْنِيْنَ اٰمِيْنَ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ۝
والے اور نہ فتنے میں پڑنے والے ہوں، اے تمام جہانوں کے پالنہار۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ
اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ
کی آل پر رحمتیں نازل فرما، انہیں مقام وسیلہ، بزرگی اور بلند
وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ
درجہ عطا فرما اور انہیں مقامِ محمود پر فائز
الَّذِيْ وَعَدْتَّهٗ مَعَ اِخْوَانِهِ النَّبِيِّيْنَ ۝
فرما، جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے ان کے بھائیوں انبیاء کے ساتھ
صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّ الرَّحْمَةِ
اللہ تعالیٰ رحمت نازل فرمائے ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم
وَسَيِّدِ الْاُمَّةِ وَعَلٰى اَبِيْنَا سَيِّدِنَا اٰدَمَ
نبیِّ رحمت اور اُمّت کے سردار پر اور ہمارے جدِّ امجد سیّدنا آدم،



وَاُمِّنَا سَيِّدَتِنَا حَوَّآءَ وَمَنْ وَّلَدَا مِنَ النَّبِيِّيْنَ
ہماری ماں سیّدہ حوّا اور ان کی اولاد میں انبیاء،
وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۝
صدّیقین، شہداء اور صالحین پر
وَصَلِّ عَلٰى مَلٰٓئِكَتِكَ اَجْمَعِيْنَ مِنْ اَهْلِ
اور رحمت نازل فرما اپنے تمام فرشتوں پر جو آسمانوں
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرَضِيْنَ وَعَلَيْنَا مَعَهُمْ
اور زمینوں کے رہنے والے ہیں اور ان کے ساتھ ہم پر بھی
يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ
اے سب سے زیادہ رحم کرنیوالے۔ اے اللہ! میرے اور میرے
ذُنُوْبِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِيْ
والدین کے گناہ بخش دے اور ان (دونوں والدین) پر رحم فرما جیسے
صَغِيْرًا وَّلِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ
انہوں نے مجھے بچپن میں پالا اور تمام مومن مردوں، عورتوں اور
وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ
مسلمان مردوں، عورتوں پر، خواہ وہ زندہ ہوں یا
مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ وَتَابِعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ
فوت ہو چکے ہوں اور ہمیں نیکیوں میں ان کا
بِالْخَيْرَاتِ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ
پیروکار بنا۔ اے ربّ! بخش دے اور رحم فرما تو سب سے
خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا
بہتر رحم فرمانے والا ہے۔ گناہوں سے بچنے اور نیکی کی طاقت

بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
اللہ تعالیٰ بزرگ و برتر کی توفیق کے سوا نہیں۔ اے اللہ! ہمارے آقا حضرت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمتیں نازل فرما جو نوروں کے نور، رازوں کے

وَسَيِّدِ الْاَبْرَارِ وَزَيْنِ الْمُرْسَلِيْنَ الْاَخْيَارِ
راز، نیکوں کے سردار افضل ترین رسولوں کی زینت

وَاَكْرَمِ مَنْ اَظْلَمَ عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَاَشْرَقَ
ان سب لوگوں سے معظم ترین جن پر رات کی تاریکی چھائی اور

عَلَيْهِ النَّهَارُ عَدَدَ مَا نَزَلَ مِنْ اَوَّلِ الدُّنْيَا
دن کی روشنی پھیلی، بارش کے ان قطروں کی تعداد میں جو دنیا

اِلٰى اٰخِرِهَا مِنْ قَطْرِ الْاَمْطَارِ وَعَدَدَ مَا
کی ابتداء سے آخر تک برسے اور ان درختوں اور

نَبَتَ مِنْ اَوَّلِ الدُّنْيَا اِلٰى اٰخِرِهَا مِنَ
نباتات کے برابر جو دنیا کی ابتداء سے آخر تک

النَّبَاتِ وَالْاَشْجَارِ صَلٰوةً دَائِمَةً
اُگے، ایسی رحمت جو اللہ تعالیٰ واحد قہار

بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۝
کے ملک کے ساتھ ہمیشہ رہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً
اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسی

تُكْرِمُ بِهَا مَثْوَاهُ وَتُشَرِّفُ بِهَا عُقْبَاهُ
رحمت نازل فرما جس کی بدولت تو ان کی آرام گاہ کو معزز اور ان کی



وَتُبَلِّغُ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُنَاهُ وَرِضَاهُ ۝
آخرت کو مشرف اور قیامت کے دن ان کی آرزو اور خوشی کو پورا فرمائے

هٰذِهِ الصَّلٰوةُ تَعْظِيْمًا لِّحَقِّكَ يَا سَيِّدَنَا
اے ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ درود آپ کے حق کی

مُحَمَّدُ ۝ (ثَلٰثًا) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
تعظیم کے لیے ہے۔ (یہ تین مرتبہ عرض کیجیے) اے اللہ! ہمارے آقا حضرت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ حَاءِ الرَّحْمَةِ وَمِيْمَيِ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما جن کے نام پاک کی حاء رحمت، دونوں میم دنیا اور

الْمُلْكِ وَدَالِ الدَّوَامِ السَّيِّدِ الْكَامِلِ
آخرت کے ملک اور دال دوام رحمت پر دال ہے اور جو سردار کامل

الْفَاتِحِ الْخَاتِمِ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ
درِ رحمت کھولنے والے، خاتم انبیاء ہیں، ان اشیاء کی تعداد کے مطابق جو

كَائِنٌ اَوْ قَدْ كَانَ كُلَّمَا ذَكَرَكَ وَذَكَرَهُ
تیرے علم میں ہوچکی ہیں یا ہونے والی ہیں، ہر اس وقت جب تجھے اور

الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِكَ
انہیں یاد کرنے والے یاد کریں اور تیری اور ان کی یاد سے غفلت

وَذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ صَلٰوةً دَائِمَةً
والے غفلت کریں (یعنی ہمیشہ) ایسی رحمت جو تیرے دوام کے ساتھ

بِدَوَامِكَ بَاقِيَةً بِبَقَائِكَ لَا مُنْتَهٰى
دائم اور تیری بقا کے ساتھ باقی رہے، تیرے علم کے سوا اس

لَهَا دُوْنَ عِلْمِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝
کی کوئی انتہا نہ ہو، بے شک تو ہر ممکن چیز پر قادر ہے۔ (تین بار پڑھیے)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ
اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ نبی اُمّی صلی اللہ علیہ وسلم
الْاُمِّيِّ وَ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِيْ
اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما جو روشنی میں
هُوَ اَبْهٰى شُمُوْسِ الْهُدٰى نُوْرًا وَّ اَبْهَرُهَا ○
ہدایت کے آفتابوں میں حسین ترین اور روشن ترین ہیں ۔
وَاَسْيَرُ الْاَنْبِيَاءِ فَخْرًا وَّ اَشْهَرُهَا ○ وَنُوْرُهٗ
اور فخر میں تمام انبیاء سے زیادہ سبقت والے اور مشہور ہیں۔ اور
اَزْهَرُ اَنْوَارِ الْاَنْبِيَاءِ وَاَشْرَفُهَا وَ اَوْضَحُهَا
ان کا نور تمام انبیاء کے نوروں سے روشن تر ، اشرف اور واضح ترین
وَاَزْكَى الْخَلِيْقَةِ اَخْلَاقًا وَّ اَطْهَرُهَا وَ
ہے ، تمام مخلوق سے اخلاق میں پاکیزہ ترین اور اطہر اور
اَكْرَمُهَا خَلْقًا وَّ اَعْدَلُهَا ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
مکرم ، صورت میں سب سے زیادہ حسین اور پرکشش ہیں ۔ اے اللہ ! ہمارے
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَ عَلٰى
آقا حضرت محمد مصطفےٰ نبی اُمّی صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی
اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِيْ هُوَ اَبْهٰى مِنَ
آل پر رحمت نازل فرما جو چودھویں کے چاند سے
الْقَمَرِ التَّامِّ وَ اَكْرَمُ مِنَ السَّحَابِ
زیادہ حسین ، بھیجے گئے بادلوں اور
الْمُرْسَلَةِ وَالْبَحْرِ الْخِضَمِّ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
عظیم سمندر سے زیادہ سخی ہیں ۔ اے اللہ !



عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ
آقا نبی اُمّی حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل
سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الَّذِيْ قُرِنَتِ الْبَرَكَةُ
پر رحمت نازل فرما ، جن کی ذاتِ اقدس اور روئے زیبا سے برکت
بِذَاتِهٖ وَ مُحَيَّاهُ وَ تَعَطَّرَتِ الْعَوَالِمُ
وابستہ کی گئی تمام جہان ان کے ذکر اور ان کی خوشبو
بِطِيْبِ ذِكْرِهٖ وَ رَيَّاهُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
اور مہک سے معطر ہوتے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○ اَللّٰهُمَّ
حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحمت وسلامتی نازل فرما اے
صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا
اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحمت
مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى
نازل فرما ، ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی
اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ارْحَمْ سَيِّدَنَا
آل پر برکت نازل فرما۔ ہمارے آقا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم
مُحَمَّدًا وَّ اٰلَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ
اور ان کی آل پر رحم فرما جیسے تو نے رحمت
وَبَارَكْتَ وَ تَرَحَّمْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ
و برکت نازل فرمائی اور رحم فرمایا سیدنا ابراہیم علیہ السلام
وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ
اور ان کی آل پر ، بے شک تو تعریف اور

مَجِيْدٌ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر

عَبْدِكَ وَنَبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

رحمت نازل فرما جو تیرے عبدِ خاص نبیِّ محترم، رسولِ مکرّم اور نبی اُمّی ہیں

وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور آپ کی آلِ پاک پر۔ اے اللہ! ہمارے آقا

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما،

مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْيَا وَمِلْءَ الْاٰخِرَةِ ۝

دُنیا اور آخرت کی پُری کے برابر

وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْيَا وَمِلْءَ

پر برکت نازل فرما دُنیا و آخرت کی پُری کے

الْاٰخِرَةِ ۝ وَارْحَمْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّ

برابر۔ ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور

اٰلَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْيَا وَمِلْءَ

ان کی آل پر رحم فرما دنیا و آخرت کی پُری کے

الْاٰخِرَةِ ۝ وَاجْزِ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا وَّاٰلَ

برابر۔ ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْيَا وَمِلْءَ

کو جزائے خیر عطا فرما دُنیا و آخرت کی



الْاٰخِرَةِ ۝ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

پُری کے برابر۔ اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی

عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْيَا وَمِلْءَ

آل پر سلامتی نازل فرما دنیا و آخرت کی پُری

الْاٰخِرَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

کے برابر۔ اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

كَمَآ اَمَرْتَنَآ اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ ۝ وَصَلِّ عَلٰى

پر رحمت نازل فرما جیسے تو نے ہمیں ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔ ہمارے

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا يَنْبَغِيْ اَنْ يُّصَلّٰى

آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر رحمت نازل فرما جیسے کہ ان کی

عَلَيْهِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نَبِيِّكَ الْمُصْطَفٰى

شان کے لائق ہے۔ اے اللہ! اپنے نبی مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم،

وَرَسُوْلِكَ الْمُرْتَضٰى وَوَلِيِّكَ الْمُجْتَبٰى

پسندیدہ رسول، برگزیدہ دوست اور آسمانی وحی

وَاَمِيْنِكَ عَلٰى وَحْيِ السَّمَآءِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کے اپنے امین پر رحمت نازل فرما۔ اے اللہ! ہمارے

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَكْرَمِ الْاَسْلَافِ الْقَآئِمِ

آقا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر رحمت نازل فرما جو تمام سابقین سے

بِالْعَدْلِ وَالْاِنْصَافِ الْمَنْعُوْتِ فِيْ

زیادہ معزز، عدل و انصاف کے ساتھ قائم

سُوْرَةِ الْاَعْرَافِ الْمُنْتَخَبِ مِنْ اَصْلَابِ

سورۂ اعراف میں جن کی تعریف کی گئی، بزرگوں کی پشتوں

الْاَشْرَافِ وَالْبُطُوْنِ الظِّرَافِ الْمُصَفّٰى

صاف اور پاکیزہ شکموں سے برگزیدہ ، حضرت

مِنْ مُّصَاصِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ بْنِ

عبدالمطلب بن عبدِ مناف کے خاندان کے

عَبْدِ مَنَافِ نِ الَّذِیْ هَدَیْتَ بِهٖ مِنَ

پاکیزہ خلاصہ پر ، جن کے ذریعے تُو نے اختلاف

الْخِلَافِ وَبَیَّنْتَ بِهٖ سَبِیْلَ الْعَفَافِ ۝

سے ہدایت فرمائی اور ان کے ذریعے پاکدامنی کی راہ واضح کی ـ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَفْضَلِ مَسْئَلَتِكَ

اے اللہ ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں تیری بارگاہ میں مانگے گئے افضل ترین سوال کے طفیل

وَبِاَحَبِّ اَسْمَآئِكَ اِلَیْكَ وَاَكْرَمِهَا

اور تیری بارگاہ میں تیرے محبوب ترین اور مکرّم ترین نام پاک

عَلَیْكَ وَبِمَا مَنَنْتَ عَلَیْنَا بِسَیِّدِنَا

کے وسیلے سے اور اس بنا پر کہ تُو نے ہم پر احسان فرمایا ہمارے

مُحَمَّدٍ نَّبِیِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

آقا اور نبی حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو بھیج کر

فَاسْتَنْقَذْتَنَا بِهٖ مِنَ الضَّلَالَةِ وَاَمَرْتَنَا

اور ہمیں ان کی بدولت گمراہی سے نکالا اور تُو نے

بِالصَّلٰوةِ عَلَیْهِ وَجَعَلْتَ صَلَاتَنَا عَلَیْهِ

ہمیں ان پر درُود بھیجنے کا حکم دیا اور تُو نے ان کی بارگاہ میں

دَرَجَةً وَّ كَفَّارَةً وَّ لُطْفًا وَّ مَنًّا مِّنْ

ہمارے درُود بھیجنے کو گناہوں کا کفّارہ ، مہربانی اور بخششوں میں سے



اِعْطَآئِكَ فَاَدْعُوْكَ تَعْظِیْمًا لِّاَمْرِكَ

ایک بخشش قرار دیا ، پس میں تجھ سے دعا مانگتا ہوں تیرے حکم کی

وَاتِّبَاعًا لِّوَصِیَّتِكَ وَمُنْتَجِزًا لِّمَوْعُوْدِكَ

تعظیم اور تیرے تاکیدی ارشاد کی تعمیل کے لیے اور تیرے وعدے کی

لِمَا یَجِبُ لِنَبِیِّنَا سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

تکمیل طلب کرنے کے لیے اس لیے کہ ہمارے نبی اور آقا

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ اَدَآءِ حَقِّهٖ قِبَلَنَا اِذْ

حضرت محمّد مصطفٰے صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے حق کی ادائیگی ہم پر واجب ہے

اٰمَنَّا بِهٖ وَصَدَّقْنَاهُ وَاتَّبَعْنَا النُّوْرَ الَّذِیْٓ

کیونکہ ہم ان پر ایمان لائے ان کی تصدیق کی اور اس

اُنْزِلَ مَعَهٗ وَقُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ اِنَّ

نُور کی پیروی کی جو ان کے ساتھ نازل کیا گیا ، تُو نے فرمایا اور تیرا فرمان حق ہے

اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ ط

کہ بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی اکرم صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی شان

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا

کا اہتمام کرتے ہیں ، اے ایمان والو! تم ان پر درُود بھیجو اور خُوب خُوب

تَسْلِیْمًا ۝ وَاَمَرْتَ الْعِبَادَ بِالصَّلٰوةِ عَلٰى

سلام بھیجا کرو تو نے بندوں کو حکم دیا کہ اپنے نبی پر درُود

نَبِیِّهِمْ فَرِیْضَةً نِ افْتَرَضْتَهَا وَاَمَرْتَهُمْ

بھیجیں ، یہ ایک فریضہ ہے جو تُو نے فرض فرمایا اور بندوں کو اس

بِهَا فَنَسْئَلُكَ بِجَلَالِ وَجْهِكَ وَ

کا حکم دیا ، پس ہم تیری ذات کے جلال اور

نُورِ عَظَمَتِكَ وَبِمَآ اَوْجَبْتَ عَلٰى نَفْسِكَ

تیری عظمت کے نور کے وسیلے اور اس ذریعے سے کہ تو نے نیکوں

لِلْمُحْسِنِيْنَ اَنْ تُصَلِّيَ اَنْتَ وَمَلٰٓئِكَتُكَ

کے لیے اپنے ذمہ کرم پر لازم فرمایا تجھ سے سوال کرتے ہیں کہ تو اور تیرے فرشتے

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ

ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجیں، جو تیرے

وَنَبِيِّكَ وَصَفِيِّكَ وَخِيَرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ

عبدِ خاص، رسول، نبی، برگزیدہ اور تیری تمام مخلوق سے افضل ہیں، وہ

اَفْضَلَ مَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ

افضل ترین درود جو تو نے اپنی کسی بھی مخلوق پر بھیجا ہے،

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ اَللّٰهُمَّ ارْفَعْ دَرَجَتَهٗ

بے شک تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔ اے اللہ! اپنے حبیب کریم کا

وَاَكْرِمْ مَقَامَهٗ وَثَقِّلْ مِيْزَانَهٗ وَاَبْلِجْ

درجہ بلند فرما، ان کے مقام کی عزت میں اضافہ فرما، ان کی میزان کو بھاری

حُجَّتَهٗ وَاَظْهِرْ مِلَّتَهٗ وَاَجْزِلْ ثَوَابَهٗ

فرما، ان کی دلیل کو روشن فرما، ان کے دین کو غالب فرما، ان کو بے اندازہ ثواب

وَاَضِئْ نُوْرَهٗ وَاَدِمْ كَرَامَتَهٗ وَاَلْحِقْ بِهٖ

عطا فرما، ان کے نور کو روشن فرما، ان کی عزت کو دوام عطا فرما

مِنْ ذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ مَا تُقِرُّ بِهٖ عَيْنَهٗ

ان کی اولاد اور آلِ پاک میں سے اتنے افراد ان کے ساتھ لاحق فرما

وَعَظِّمْهُ فِي النَّبِيِّيْنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا قَبْلَهٗ ۝

جن سے تو ان کی آنکھیں ٹھنڈی فرمائے اور ان سے پہلے گزشتہ انبیاء میں ان کی عظمت دوبالا فرما۔



اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا اَكْثَرَ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متبعین

النَّبِيِّيْنَ تَبَعًا وَّاَكْثَرَهُمْ اَزْرَآءً وَّاَفْضَلَهُمْ

اور وزراء، تمام انبیاء سے زیادہ بنا اور ہمارے آقا و مولیٰ کو تمام انبیاء

كَرَامَةً وَّنُوْرًا وَّاَعْلَاهُمْ دَرَجَةً وَّاَفْسَحَهُمْ

سے عزت اور نورانیت میں زیادہ، درجہ میں سب سے بلند اور جنت میں

فِي الْجَنَّةِ مَنْزِلًا ۝ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِي

سب سے وسیع مقام والا بنا۔ اے اللہ! سبقت کرنے والوں میں

السَّابِقِيْنَ غَايَتَهٗ وَفِي الْمُنْتَخَبِيْنَ مَنْزِلَهٗ

انہیں انتہا عطا فرما، برگزیدہ حضرات میں ان کا مقام

وَفِي الْمُقَرَّبِيْنَ دَارَهٗ وَفِي الْمُصْطَفَيْنَ

مقربین میں ان کا گھر اور منتخب ہستیوں میں ان

مَنْزِلَهٗ ۝ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ

کا مرتبہ بنا۔ اے اللہ! انہیں اپنی بارگاہ میں سب سے زیادہ

عِنْدَكَ مَنْزِلًا وَّاَفْضَلَهُمْ ثَوَابًا وَّ

معزز مرتبے والا، ثواب میں سب سے افضل، مجلس میں سب

اَقْرَبَهُمْ مَجْلِسًا وَّاَثْبَتَهُمْ مَقَامًا وَّ

سے قریب، مقام میں سب سے مستحکم، گفتگو میں

اَصْوَبَهُمْ كَلَامًا وَّاَنْجَحَهُمْ مَسْئَلَةً

سب سے زیادہ درستی والا، دعا میں سب سے کامیاب

وَّاَفْضَلَهُمْ لَدَيْكَ نَصِيْبًا وَّاَعْظَمَهُمْ

اپنی بارگاہ میں سب سے افضل حصے والا، اپنے اجر و ثواب میں

فِيْمَا عِنْدَكَ رَغْبَةً وَّ اَنْزِلْهُ فِيْ غُرُفَاتِ
سب سے زیادہ رغبت والا بنا ، اور انہیں جنّتُ الفردوس کے
الْفِرْدَوْسِ مِنَ الدَّرَجَاتِ الْعُلَى الَّتِيْ
ان بلند مرتبہ بالا خانوں میں جگہ عطا فرما
لَا دَرَجَةَ فَوْقَهَا ○ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَيِّدَنَا
جن سے اُوپر کوئی درجہ نہیں ہے - اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت
مُحَمَّدًا اَصْدَقَ قَآئِلٍ وَّ اَنْجَحَ سَآئِلٍ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو سب سے زیادہ سچّا قائل ، سب سے
وَّ اَوَّلَ شَافِعٍ وَّ اَفْضَلَ مُشَفَّعٍ وَّ شَفِّعْهُ
زیادہ مقبول دُعا والا ، سب سے پہلے شفاعت کرنے والا اور سب سے زیادہ مقبول
فِيْ اُمَّتِهٖ بِشَفَاعَةٍ يَّغْبِطُهٗ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ
شفاعت والا بنا اور اُمّت کے حق میں ان کی شفاعت اس طرح قبول
وَالْاٰخِرُوْنَ وَاِذَا مَيَّزْتَ عِبَادَكَ
فرما کہ اس پر اگلے اور پچھلے رشک کریں ، اور جب تُو فیصلہ کن
بِفَصْلِ قَضَآئِكَ فَاجْعَلْ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا
قضا کے ساتھ اپنے بندوں کو جُدا جُدا کرے تو ہمارے آقا حضرت
فِي الْاَصْدَقِيْنَ قِيْلًا وَّ فِي الْاَحْسَنِيْنَ
محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو سب سے زیادہ سچّے قول والوں ، سب سے بہتر عمل
عَمَلًا وَّ فِي الْمَهْدِيِّيْنَ سَبِيْلًا ○
والوں اور سب سے زیادہ صحیح راہ پر گامزن ہونے والوں میں سے بنا -
اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ نَبِيَّنَا لَنَا فَرَطًا وَّاجْعَلْ
اے اللہ ! ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کو ہمارے لیے پیشرو منتظم بنا اور



حَوْضَهٗ لَنَا مَوْعِدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا ○ اَللّٰهُمَّ
ان کے حوض کو ہمارے اگلوں اور پچھلوں کے لیے وعدے کی جگہ بنا - اے اللہ !
احْشُرْنَا فِيْ زُمْرَتِهٖ وَاسْتَعْمِلْنَا فِيْ
ہمیں ان کے گروہ میں اُٹھا ، ہمیں ان کی سُنّت پر عمل کی
سُنَّتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِهٖ وَعَرِّفْنَا وَجْهَهٗ
توفیق عطا فرما ، ہمیں ان کے دین پر موت عطا فرما ، ہمیں ان کے چہرۂ اقدس
وَاجْعَلْنَا فِيْ زُمْرَتِهٖ وَحِزْبِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ
کی پہچان عطا فرما اور ہمیں ان کے گروہ اور ان کی جماعت میں بنا - اے اللہ !
اجْمَعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ كَمَا اٰمَنَّا بِهٖ وَلَمْ
ہمیں اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے ساتھ جمع فرما جیسے ہم زیارت کیے بغیر ان پر ایمان
نَرَهُ وَلَا تُفَرِّقْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ حَتّٰى
لاتے ہیں اور ہمیں ان سے جُدا نہ فرما ، یہاں تک کہ تُو
تُدْخِلَنَا مُدْخَلَهٗ وَتُوْرِدَنَا حَوْضَهٗ وَ
ہمیں ان کی جگہ میں داخل کرے اور ان کے حوض پر پہنچائے
تَجْعَلَنَا مِنْ رُّفَقَآئِهٖ مَعَ الْمُنْعَمِ عَلَيْهِمْ
اور ہمیں ان کے رفقاء میں سے بنائے انعام یافتہ
مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ
حضرات انبیاء ، صدّیقین ، شہداء
وَالصّٰلِحِيْنَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا ○
صالحین کے ساتھ اور یہ حضرات بہت ہی اچھے ساتھی ہیں -
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○
سب تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے -

# اِبْتِدَآءُ الرُّبُعِ الثَّالِثِ

تیسرے چوتھائی حصے کی ابتداء

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُّوْرِ

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

الْهُدٰى وَالْقَآئِدِ اِلَى الْخَيْرِ وَالدَّاعِىْ

پر رحمت نازل فرما جو ہدایت کے نور، بھلائی کی طرف لے جانے والے،

اِلَى الرُّشْدِ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ اِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ

ہدایت کی طرف بلانے والے، نبی رحمت، پرہیزگاروں کے امام،

وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا نَبِيَّ بَعْدَهٗ

اور رب العالمین کے رسول ہیں جن کے بعد کوئی نیا نبی نہیں،

كَمَا بَلَّغَ رِسَالَتَكَ وَنَصَحَ لِعِبَادِكَ

جیسے انہوں نے تیرا پیغام پہنچایا، تیرے بندوں کو نصیحت کی

وَتَلَا اٰيَاتِكَ وَاَقَامَ حُدُوْدَكَ وَوَفٰى

تیری آیتوں کی تلاوت کی، تیری حدوں کو قائم کیا،

بِعَهْدِكَ وَاَنْفَذَ حُكْمَكَ وَاَمَرَ بِطَاعَتِكَ

تیرے عہد کو پورا کیا، تیرا حکم جاری کیا، تیری فرمانبرداری کا حکم

وَنَهٰى عَنْ مَّعْصِيَتِكَ وَوَالٰى وَلِيَّكَ

دیا، تیری نافرمانی سے منع کیا، تیرے اس دوست کو دوست

الَّذِىْ تُحِبُّ اَنْ تُوَالِيَهٗ وَعَادٰى عَدُوَّكَ

رکھا جسے دوست رکھنا تو پسند فرماتا ہے اور تیرے اس دشمن

الَّذِىْ تُحِبُّ اَنْ تُعَادِيَهٗ وَصَلَّى اللّٰهُ

کو دشمن جانا جس کی دشمنی کو تو پسند فرماتا ہے، اللہ تعالٰی ہمارے



عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

آقا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر رحمت نازل فرماتے۔ اے اللہ! جسموں میں

جَسَدِهٖ فِى الْاَجْسَادِ وَعَلٰى رُوْحِهٖ فِى

آپ کے جسم پر رحمت نازل فرما، روحوں میں آپ کی روح

الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى مَوْقِفِهٖ فِى الْمَوَاقِفِ وَ

پر، مقامات میں آپ کے مقام پر، حاضری کی جگہوں

عَلٰى مَشْهَدِهٖ فِى الْمَشَاهِدِ وَعَلٰى ذِكْرِهٖ

میں آپ کی حاضری کی جگہ پر اور آپ کے ذکر پر جب آپ

اِذَا ذُكِرَ صَلٰوةً مِّنَّا عَلٰى نَبِيِّنَا ۝ اَللّٰهُمَّ

کا ذکر کیا جائے، ہماری طرف سے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج۔ اے اللہ

اَبْلِغْهُ مِنَّا السَّلَامَ كَمَا ذُكِرَ السَّلَامُ

آپ کو ہمارا سلام پہنچا جیسے کہ سلام ذکر کیا گیا،

وَالسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى

سلام ہو نبی مکرم پر اور اللہ تعالٰی کی رحمت اور

وَبَرَكَاتُهٗ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَلٰٓئِكَتِكَ

برکتیں۔ اے اللہ! اپنے مقرب فرشتوں پر

الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰٓى اَنْبِيَآئِكَ الْمُطَهَّرِيْنَ

رحمت نازل فرما، اپنے مقدس نبیوں پر، اپنے بھیجے ہوئے

وَعَلٰى رُسُلِكَ الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى حَمَلَةِ

رسولوں پر، اپنے عرش کے اٹھانے والوں پر،

عَرْشِكَ وَعَلٰى سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ وَسَيِّدِنَا

سیدنا جبرائیل علیہ السلام، سیدنا

مِيكَائِيلَ وَسَيِّدِنَا إِسْرَافِيلَ وَسَيِّدِنَا

میکائیل ، سیّدنا اسرافیل ، سیّدنا

مَلَكِ الْمَوْتِ وَسَيِّدِنَا رِضْوَانَ خَازِنِ

ملک الموت ، سیّدنا رضوان خازنِ جنّت

جَنَّتِكَ وَسَيِّدِنَا مَالِكٍ وَّصَلِّ عَلَى

اور سیّدنا مالک (جہنّم کے داروغہ) پر رحمت نازل فرما

الْكِرَامِ الْكَاتِبِيْنَ وَصَلِّ عَلٰٓى اَهْلِ

لکھنے والے مکرّم فرشتوں پر اور رحمت نازل فرما اپنے

طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ مِنْ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ

تمام فرمانبرداروں پر جو آسمانوں اور زمینوں کے

وَالْاَرَضِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اٰتِ اَهْلَ بَيْتِ

رہنے والے ہیں ۔ اے اللہ ! اپنے نبی کے اہلِ بیت

نَبِيِّكَ اَفْضَلَ مَآ اٰتَيْتَ اَحَدًا مِّنْ

کو وُہ افضل ترین جزا عطا فرما جو تُو نے رسولانِ گرامی

اَهْلِ بُيُوْتِ الْمُرْسَلِيْنَ وَاجْزِ اَصْحٰبَ

کے اہلِ بیت میں سے کسی کو بھی عطا فرمائی ہے اور اپنے

نَبِيِّكَ اَفْضَلَ مَا جَازَيْتَ اَحَدًا مِّنْ

نبی کے صحابہ کرام کو وُہ بہترین ثواب عطا فرما جو تُو نے

اَصْحٰبِ الْمُرْسَلِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ

رسُولوں کے اصحاب میں سے کسی کو بھی عطا فرمایا اے اللہ ! ایماندار

لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ

مردوں اور عورتوں ، مُسلمان مردوں اور عورتوں



وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ ۝

کو بخش دے ، ان میں سے جو زندہ ہیں یا فوت ہو چکے ہیں ۔

وَاغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا

ہمیں اور ہمارے ان بھائیوں کو بخش دے جو ہم سے پہلے ایمان

بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا

لا چکے ہیں ، اور ہمارے دلوں میں ایمان والوں کی دُشمنی

لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

نہ ڈال ، اے ہمارے رب ! بے شک تو مہربان اور بہت رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى النَّبِيِّ الْهَاشِمِيِّ سَيِّدِنَا

اے اللہ ! نبیِّ ہاشمی ہمارے آقا حضرت محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ

اور ان کی آل اور اصحاب پر رحمت اور بہت

تَسْلِيْمًا ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

سلامتی نازل فرما ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم

مُحَمَّدٍ خَيْرِ الْبَرِيَّةِ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ

افضل الخلق پر ایسی رحمت نازل فرما جو تجھے

وَتُرْضِيْهِ وَتَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَآ اَرْحَمَ

اور ان کو راضی کرے اور جس کے سبب تو ہم سے راضی ہو جائے

الرّٰحِمِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے ۔ اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ

محمّد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم اور ان کی آل اور اصحاب پر رحمت اور

تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ جَزِيْلًا
بہت سلامتی نازل فرما جو پاکیزہ ، بابرکت ، بے شمار ،
جَمِيْلًا دَائِمًا بِدَوَامِ مُلْكِ اللّٰهِ ۝
حسین اور دائمی ہو اللہ تعالیٰ کے ملک کی ہمیشگی کے ساتھ۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى
اے اللہ ! ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم اور ان کی
اٰلِهٖ مِلْاَ الْفَضَاۗءِ وَعَدَدَ النُّجُوْمِ فِى
آل پر زمین کی وسعت کی پری اور آسمان کے ستاروں کی
السَّمَاۗءِ صَلٰوةً تُوَازِنُ السَّمٰوٰتِ
تعداد کے برابر رحمت نازل فرما ، ایسی رحمت جو آسمانوں
وَالْاَرْضَ وَعَدَدَ مَا خَلَقْتَ وَمَا اَنْتَ
اور زمین کے ہم وزن اور جتنی مخلوق تو قیامت تک
خَالِقُهٗ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
پیدا فرمانے والا ہے اس کی تعداد کے برابر ہو۔ اے اللہ ! ہمارے
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا
آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم اور ان کی آل پر رحمت نازل
مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ
فرما جیسے تو نے سیّدنا ابراہیم علیہ السلام پر رحمت
وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ
نازل کی ، اور ہمارے آقا حضرت محمد مصطفٰے صلّی اللہ علیہ وسلّم اور ان کی
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى
آل پر برکت نازل فرما جیسے تو نے سیّدنا



سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا اِبْرٰهِيْمَ
ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر نازل فرمائی
فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ ط
تمام جہانوں میں ، بے شک تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔
اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ
اے اللہ ! میں تجھ سے معافی اور عافیت مانگتا ہوں
فِى الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۝ (ثلثًا)
دین و دنیا اور آخرت میں۔ (تین بار پڑھے)
اَللّٰهُمَّ اسْتُرْنَا بِسِتْرِكَ الْجَمِيْلِ ۝ (ثلثًا)
اے اللہ ! ہمیں اپنے حسین پردے میں چھپالے۔ (یہ بھی تین بار پڑھے)
اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّكَ الْعَظِيْمِ
اے اللہ ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں تیرے حق عظیم کے طفیل
وَبِحَقِّ نُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِحَقِّ
تیری ذاتِ کریم کے نور کے طفیل ، تیرے
عَرْشِكَ الْعَظِيْمِ وَبِمَا حَمَلَ
عرشِ عظیم کے وسیلے سے اور تیری
كُرْسِيُّكَ مِنْ عَظَمَتِكَ وَجَلَالِكَ
عظمت ، تیرے جلال و جمال ، تیرے
وَجَمَالِكَ وَبَهَاۗئِكَ وَقُدْرَتِكَ
نور ، تیری قدرت اور تیری حکومت کے صدقے
وَسُلْطَانِكَ وَبِحَقِّ اَسْمَاۗئِكَ
جن کی حامل تیری کرسی ہے اور خزانے میں

الْمَخْزُوْنَةِ الْمَكْنُوْنَةِ الَّتِیْ لَمْ

محفوظ اور پوشیدہ تیرے ان ناموں کے وسیلے سے جن پر

يَطَّلِعْ عَلَيْهَا اَحَدٌ مِّنْ خَلْقِكَ ۝

تیری مخلوق میں سے کوئی آگاہ نہیں ہوا۔

اَللّٰهُمَّ وَاَسْئَلُكَ بِالْاِسْمِ الَّذِیْ

اے اللہ! میں تجھ سے اس نام پاک کے وسیلے سے

وَضَعْتَهٗ عَلَى اللَّيْلِ فَاَظْلَمَ وَعَلَى

مانگتا ہوں جسے تو نے رات پر رکھا تو وہ تاریک ہوگئی اور

النَّهَارِ فَاسْتَنَارَ وَعَلَى السَّمٰوٰتِ

دن پر رکھا تو وہ روشن ہوگیا اور آسمانوں پر رکھا

فَاسْتَقَلَّتْ وَعَلَى الْاَرْضِ فَاسْتَقَرَّتْ

تو وہ بغیر ستونوں کے قائم ہوگئے اور زمین پر رکھا تو وہ ٹھہر گئی

وَعَلَى الْجِبَالِ فَاَرْسَتْ وَعَلَى الْبِحَارِ

اور پہاڑوں پر رکھا تو وہ مضبوط ہوگئے اور سمندروں

وَالْاَوْدِيَةِ فَجَرَتْ وَعَلَى الْعُيُوْنِ

اور ندیوں پر رکھا تو وہ جاری ہوگئیں اور چشموں پر رکھا

فَنَبَعَتْ وَعَلَى السَّحَابِ فَاَمْطَرَتْ ۝

تو وہ جاری ہوگئے اور بادل پر رکھا تو وہ برسنے لگا۔

وَاَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ

اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں ان ناموں کے

فِیْ جَبْهَةِ سَيِّدِنَا اِسْرَافِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

طفیل جو سیدنا اسرافیل علیہ السلام کی پیشانی پر لکھے ہوئے ہیں



وَبِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ فِیْ جَبْهَةِ

اور ان ناموں کے طفیل جو

سَيِّدِنَا جِبْرِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَ

سیدنا جبریل علیہ السلام کی پیشانی پر لکھے ہوئے ہیں۔

عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ ۝ وَاَسْئَلُكَ

سلام ہو ان پر اور تمام مقرب فرشتوں پر۔ اے اللہ! میں تجھ

اللّٰهُمَّ بِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ حَوْلَ

سے ان اسماء مبارکہ کے طفیل مانگتا ہوں جو

الْعَرْشِ وَبِالْاَسْمَآءِ الْمَكْتُوْبَةِ

عرش مجید کے گرد لکھے ہوئے ہیں اور ناموں

حَوْلَ الْكُرْسِیِّ ۝ وَاَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ

کے وسیلے سے جو کرسی کے گرد لکھے ہوئے ہیں۔ اور اے اللہ! میں

بِالْاِسْمِ الْمَكْتُوْبِ عَلٰى وَرَقِ

تجھ سے اس نام پاک کے طفیل مانگتا ہوں

الزَّيْتُوْنِ ۝ وَاَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ

جو زیتون کے پتوں پر لکھا ہوا ہے۔ اے اللہ! میں تجھ سے ان عظیم

بِالْاَسْمَآءِ الْعِظَامِ الَّتِیْ سَمَّيْتَ

ناموں کے طفیل مانگتا ہوں جو تو نے اپنی ذات

بِهَا نَفْسَكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ ۝

کے لیے مقرر کیے ہیں، خواہ وہ میرے علم میں ہیں یا نہیں۔

( دعاء اختتام منزل دیکھو ص ۲۶۳ )

